لا يظهر على غيبه احدا الا من ارتضى من رسول



بفضله تعالي رساله عجيب و غريب

# مسمی بآثار محشر

از تاليف نادرهٔ جناب مولوي سيد عبد الدهر

محمد حسن صاحب جلالي امروهوي در تحقيقات

ذوالقرنين كورش كيقباد و ياجوج روس

و ماجوج اهل يورپ و سد ذوالقرنين

در كوه يورال و تحقيق مهدي و مسيح عليهما السلام



باهتمام سيد مصطفی علي مهتمم مطبع [illegible] النظاميه

[illegible] طبع هوا

سنه ۱۳۱۰ هجري

حامداً ومثنياً ✻ بسم الله الرحمن الرحيم ✻ مصلياً ومسلماً

بعد حمد وصلوة كي ارباب علم واقفين كتب مقدسه سابقه عهد عتيق تورات
وعهد متوسط انجيل وعهد جديد قران مجيد واحاديث صحيحه محكمه وتفاسير معتبره
وتاريخ مستفيضه وجغرافيه مفصلهٔ كتب اسلاميه وعلم تشبيه [illegible]
كه ذوالقرنين حسب فصل (٨) دانيال كي كورش كيقباد هي جسكي [illegible]
شمالي وجنوبي كتاب دانيال كي فصل مذكور مين لكهي هوي هر جنك
ياجوج حسب ورس (٤) فصل (٥) تاريخ ايام اول كي ابن سمعيا بن يوا [illegible]
روبن بن يعقوب هي جسكي حال كي تفصيل آتي هي اور وه حزقيل كي [illegible]
حسب فصل (٣٨) و(٣٩) اونكي كتاب كي والي روس وتوبل وتمسك تها [illegible]
قريب تابهرات آپهونچا اورماجوج حسب ورس (٢) فصل [illegible] تكو [illegible]
وورس (٥) فصل (٥) تاريخ ايام اول كي ابن يافث بن نوح هي [illegible]
ورس (٦) فصل (١٧) سلاطين اول كي مملكت ستهيا مين متصل مملكه
مادي كي نهر گيلان كي پاس بسا جس سى اوسكي اولاد كيل وكال وكا [illegible]
وغيره كي نام سى مشهور هوي اونپر ذوالقرنين نى تركونكي حد پر يرال پهار
كي دو چوٹيون كي اندر سد باندهي تهى كيونكه ظاهر هي كه تركون كي حد
شرقي ممالك تبت هي اورجنوبي خراسان اور شمالى نهر توبال اور غربى
كوه يرال هي اور كوه يرال كى غرب مين مملكت ياجوج والي روس اور
اوسكي رعيت ماجوج هي وه پهلي جبكه ياجوج اونكي مملكت مين بساني كئي تو
تامملكت انگلايند بسي اور دوسري مرتبه ياجوج كي ساتهه مملكت روس مين كئي
اورن برك كى پاس سد كا مقام ثابت هوا جسكووه كهودتي تهي

بي المثل رهجا ني برآخر وقت
اور پوري كهود نسكتي رهوكئي تهى اوراس وقت
حضور صلي الله عليه ين كي برابرهوكئي يهان تك كه
مين قران مجيد كي ...يج وماجوج وهم من كل حدب
حسب آيت ...ياني جانب شمال سى تاهرات هزار
ينسلون ... كب فصل ٣٠ مكاشفات كي اطراف ممالك
سال بعد اهابوج كي اولادسى غرب و جنوب و شرق كي جانب
ل اسلام ي ...رايت پر تابسند و هند و ...ان چين احاطه كيا جنكي حال
...ق آتي هي اور مهدي حسب حديث چند كذرجكي جنانچه ايك مهدي
ي تها جسكا مقدمه الجيش اوسكا باپ منصور خراسان سي سياه نيزون
او تها دوسرا مهدي حسيني ابو القاسم سيد اسماعيلي تيسري حسب
يث كي وه شخص مهدي هي جسكي نسبت وارد هي كه كيسي هلاك هو
...ل مين مين هون اور آخر مين مسيح هون اور وسط مين
...ور غوث الاعظم هوسےاب جوتهى مهدي كا انتظار باقي هي
ي هونكي اونكي آمد اوس وقت موعود هي جبكه بني اصفر روم اتلي
الي ممالك مقدس بر قابض بار د كرهون جنانچه اوتمين اس عرصه مين شوكت
سروع هوي هي كه اتحاد ثلاثه مين اب وه بهي شمار مين آنى لكي كه ايك
نكريز دوسري جرمن تيسري روم اتلي والي كني جاتي هين اورعنقريب
عرصه مين يهه اتحاد اربعه شمار كيا جاويكا كه ايك آسترياياور انمين شامل
هوني والا هي جوصلح خواه هونكي جبتك دابة الارض آوي اوس وقت
جيسي سركار انكريزي كي قبضه مين مصر هوكا ويسي جرمن وغيره ممالك
يورب اسلاميه مملكت جابلقا قسطنطينيه پر مسلط هونكي اورمملكت بيت مقدس
پر روم اتلي والي مسلط هونكي اورمهدي بيت مقدس كو فتح كركي :انك

سطنطینیه پر فتح حاصل کرینگی تو واپس آتی وقت دجال لعین کا ظہور دوکا
و فارس سی دمشق تک خاص ریل پر سوار ہو کر آویگا جسکو خرا قدرسی
سبیه دي هی اوسکی قتل کی لئی مسیح علیه السلام منار شرقی مسجد دمشق
آوینگی اور باب لد پر اوسکو قتل کرینگی اوس وقت یاجوج والی روس
ر ماجوج اهل ستهیا یہه اچنبہا دیکہکر مسیح سی آ مقابل ہونگی بس اوس
قت مین اونکا تیسرا خروج ہوکا بس ان دونون قومونکا بہت سی
نکونکی بعد خاتمه ہوکا جنانچه ان واقعات کی اثار ظاہر ہیں
جر یونکا یہه مقوله که کہان مهدي اور کجا بار دگر آمد مسیح کی دوسکتی
ي پہلي وقتونمین بہي مهدي کي انتظار کرتي رهي هین پر کبہي جنک
. آئي محض اونکي خیالات هین اسي طور سي سد کي تحقیق ذوالیار
و القرنین اور یاجوج وماجوج مین وه خیالي پلاو پکاتی هین اوپر
اریخ مین نقل صحیح درکار هي اونکي هم تحقیق کرینگي اور جنکا
تفاق مفسرین ترکون کي حد پر سد کي بندش هي اور زمین کو
عرض ۲٤ هزار میل کی قریب هی اور اهل اسلام کي بعض
انون نی یاجوج وماجوج کا وجود پانچوین وچہتي وساتمتصل مملکت
ین لکہا هي جو ٦٦ درجه کي قریب مین خط استوا سي جانب
سمال مین بیان کرتي هین اب ۸٤ درجه مین آبادي ثابت هي که ساتوین
قلیم کي جکه دس اقلیم هوئین جنمین روس وانکریز وغیره سي آبادي هي پر اکثر
هل اسلام نه جغرا فیه اسلا میه کو غور کرتي هین نه تفسیر ونکو اور نه احادیث
کي معنی محکم سمجہتي هین وه متشابه عمل کرنا اس مقدمه مین بسند
کرتي هین اس وجه سي صحیح مطلب محکم سي دور رهین تو مینی مناسب
دیکہا که محکم کي طور پر احادیث کي معني سي اطلاع کرون تا که اسلام
کي حقانیت اس ضعف حالي اهل اسلام مین بقول مصرعه مومن

بگڑ نیمین بھی زنف اوسکی بنا کي — اظهر من الشمس هوجا وسے کیونکہ ﴿ الاسلام یعلو ولا یعلی ﴾ مترر هي اس نظرسي یہہ رساله مسمي ﴿ باثار محشر ﴾ مین لکہا اوسمین چند فوائد هین جنکو هم لکهینکي اونمین سي کبري قیامت کي دلیل اس سي ظاهر هي که خروج دوم ان دو قومون یاجوج و ماجوج کا قیامت کا دروازہ هی بس جبکہ ایک مکان کي دروازہ مین هم آگئي تو مکان متررکي اندر مین کیا جا سیے شک هي — مشتمل هي یہہ رساله چند فصول بر ﴿ فصل اول ﴾ کتب مقدسه سابقه کي حال مین جنکي مطالب بعض مقام بر تحریف کي وجه سي قابل اعتماد نہین بر بہت مقام بر جہان مشاهده کي موافق هی یا هماري اسلامي کتاب کي تفصیل اوس سي ظاهرهوتي هي وه قابل سند هي علی هذا جس مقام بر یہود یانصاری کو داغ لگتاهو تو ظاهر هي که وہ اپني برائي کي ایي کوئي امر درج نکرینکي جیسي یاجوج والی روس کا نسل یعقوب سي هونا اونسي ثابت هوتاهی اور ماجوج اهل پستهیا کہ نصاری و لحدین اهل یورب هین کیونکہ اکثرا ونکي اس [illegible] سمجهي هوي نہین جو تحریف کرتي اور یہہ بات اهل اسلام کي [illegible] نکي موافق هي که یہہ لوک سدکي بری کي هین اور جونکه اونمین بہت سی متشابہات بہی هین تو عمر فاروق کو اونکي تحریر کرانیکو محکم ومتشابه کی بیان کي بہلي حضور شاه شاهان صلي الله علیه وسلم سی ممانعت هوئي اور جونکه ابتک اونمین بقول علما حالات عجیبه اهل اسلام کي موجود هین تو تحریف و تبدیل کي اثبات کي با وجود جو قران مجید ني اونمین کرد کہلائي بہر بخاري کي حدیث مین حکم ﴿ بلغوا عني ولو آیةً وحدثوا عن بني اسرائیل ولا حرج ﴾ کا صادر هوا — دیکهو کتاب علم مشکوة کي فصل اول کو (ترجمه) بہونجاو مجهسي وگرچه آیت هو اور نقل کرو بني اسرآئیل سي اور نہین هی روک شیخ المحدثین دهلي شیخ

عبد الحق صاحب مشکوة کي حاشيه مين اس مقام پرلکهتي هين که وه روك جو
عمر فاروقي کو هوئي تهي وه اس حديث سي منسوخ هوئي اس حديث پر
عبد الله بن عباس کي وقت مين علما کا عمل تها که پهلي کتابو نکو ديکهتي تهي
تو عبد الله نی اونکو کها که اپني کتاب جديد محکم کو ديکهو نه اون
متبدل کو که پهلي کتاب والي هماري کتاب کو نهين ديکهتي اور تم اونکي
محرف کو ديکهتي هو اور يهه قياس آپکا قياس مع الفارق هي که اونکو هماري
کتاب مسلم نهين اور همکو اونکي کتاب مسلم هي تو بقول ابن خلدون
عبد الله نی فرمايا که کيسي هوسکتا هي که وه اپني کتاب منزل کي لفظ بدل
ديتي انتهى خلاصته مگر هم ديکهتي هين که انهون ني کي وزيادتي لفظون
مين بهي بهت کجهه کي ليکن جو ايك نسخه مين کي وهي دوسري نسخه
مين جو دوسري زبان کا هي نهين کی مثلا سبت بمعني هفت هي اور حضور صلی
الله عليه وسلم ساتوين هزار آدم کی وجود کي شروع مين نبی هوي هين جسکي
حد يهه هي که اول مين اوسکي حسب فصل (٤) و (٢٠) مکاشفات کي خداوند
٤ خلفا هون يعني حضور صلي الله عليه وسلم جنکي نام اسد و بکر و ذ و النور
و عقاب عمر پر هون اور هزار سال تك شيطا ن کو قيد کرين اور هزار سال
بعد شيطان قيد سي خلاص هو جو ياجوج و ماجوج مذکور کو ممالك
اهل اسلام کي اطراف پر پهيکا لا وي که وه مسلط هو ني لکين بالآخر
مسيح سي جيسي دجال برباد هو ويسي يهه دونون قومين بهي برباد هون
اور ورس ٨ فصل ٤ نامه عبريه مين هي جو مجموعه انجيل مين فولوس
مقدس کا رساله هي که يسوع ني جنکو انگريزي مين جيسس کر کي لکها هي آرام
ندیا اس وجه سي آرام دهنده سبت کي ضرورت پري تو نسخه عبريه مين
زمانه آدم سي تا ولادت تارح سنه کم کر کي خراب کئي اور نسخه
يونانيه مين اگرچه وهانتك درست رکهي مگر بعد کو زياده کردئي پر نسخه

عبرانیه مین صحیح رکھی کیونکه یون سبت کي حد موافق هي جوآنکھونسی
معائنه هور هي هي دیکھواس مقام بر تفسیر مسمی غایته البرهان في تاویل
القرآن کو اور کتب مقدسه کا اسلام کي مقدمه مین عجائب هونا هر جند
تفسیر مذکور سي بهت هي کجه ظاهر هی مگر بطور نمونه ایك آیت لکهي جاتي
هي اوس سي غور کرنا جاهئي که شروع سورهٔ ذاریات مین ﴿ والذاریات
ذروا فالحاملات وقرا فالجاریات یسرا فالمقسمات امرا انما توعدون لصادق وان
الدین لواقع ﴾ هي خلاصه ترجمه قسم هي سخت براکنده کرنی والي هواؤنکی بس
قسم هي مینه کو اتهانی والي بادلونکي بس قسم هي آسانی کی ساتهه جاری
هوني والي کشتیونکي بس قسم هي تقسیم کرنی والون کام کي تحقیق تمجو وعده
کئی گئي هو وه البته سجا هي اور تحقیق دین البته هوني والا هي
توان قسمون مین اور جسبر قسم کهائي هي باهم ذکر کوئي ایسا ربط نهین
جس سي طبیعت کو بغیر کتب سابقه کي انشراح بیدا هو — اب سنئی اونکي
مطابق جو فصل دوم و هفتم و هشتم دانیال مین لکها هي بس فصل هفتم
مذکور مین هي که اس زمانه سي ٤ هوائین جلني هین که وه عبارت جار
بادشاهتونسي هي ایك سلطنت بخت نصري جو یهود کو براکنده کرني والي
هوئي دوسري کیانیه ذوالقرنیني مید و فارسیه جو یهود کي لئي مینه والي
بادل کي مانند آباد کرنی والي هوي تیسري سکندري ایك قرن یعنی
طرف والي جو زمین کو نه جهوي جسمین جار قرن یعني جار بادشاهتین
هوجاوین جنوبیه مصریه وشمالیه اخیاني وشرقیه کردستاني تا بلخ وغربیه
یونانیه اور جوتهي بادشاهت سکندریه کي بعد رومیه هوجسکي دو قسم
هوجاوین ایك مشرقیه جسکي تین حصه هوجاوین دوسري غربیه جسمین
دس بادشاهتین هون جو روم کو برباد کرین که آلارك کا تهي سي
الوبین لمبارذي تك سنه ٤١٠ مسیحي سي سنه ٦١٠ تك رهین اور بهر

کیا رهوین باد شاهت هرقلی هووه غربیه و تینون حصص مشرقیه برغالب هو
اوسکی باد شاهت سنه ٦١١ ع مین قایم هوی اوسکو صاحب روزهای قدیم
هزارون هزار باکون کی ساته تشریف لاکر برباد کردی جنانجه اهل اسلام نی
اوسکو برباد کیا بس وهی باك لوك موعود هوسے اور صاحب روزدا نی
قدیم حضور صلی الله علیه وسلم بطور متشابه کی هوسے
اور فصل دوم دانیال مین جار باد شاهتون کا ذکر هی اونکی بعد دس
انکشت باسی دس بادشاهت رومیه کا ذکر هی جنکی زمانه مین حضور صلی الله
علیه وسلم کی ولادت باسعادت هی اور قطعه قوی سی سلطنت هرقلی مراد هی
جو مسلمانون سی برباد هوسے اسکی بعد آیت مذکور کا ترجمه ظاهر هوا
که قسم هی هواؤن بخت نصری یهود کی براکنده کرنی والیون کی بس
قسم هی مهنه کی اوتهانی والون باد اون ذو القرنین کی بس قسم هی کشتیون
جاری هونی والی سکندری کی باسانی بس قسم هی تقسیم کرنی والی رومیه کی
یهود کی کام کواور بهارنی والونکی بتحقیق تم جو وعده کئی گئی هو البته سجا هی یعنی
اسلام کی بابت اور تمهارا دین البته هونی والا هی که مشرق سی تامغرب کهیر لی
اسطرح سی ذو القرنین کی نسبت کوئی بات مقرر نهین کوی هم عصر
ابراهیم کهتا هی کوی صعب حمیری اور کوی سکندر یونانی اور کوی جین
کا بادشاه جنکی کوئی سند معتبر معصوم تک نهین بر جو فصل (٨) دانیال
دیکهی وه جانی که دانیال کی خواب مین مادی اور فارس کا باد شاه کورش
کیقباد دو سینك کا میندها نظر آیا کوی اوسکی سر بر سینك ظاهر نه
تهی اور نه دوسرےسے خیالات سی موصوف تها اوسکو هی فصل (٢١) اور (٤٥) یشعیا
مین ذو القرنین و مسیح مقدس کها گیا هی جس نی فصل (٨) مذکور کی مطابق
جنوب وغرب وشرق مین سیر کی هی اور اوسکی ساته انبیا تهی جنکی ذریعه
سی اوسکو احکام خدا بهونجهتی تهی اوسنی آب حیات جو عبارت نبوت سی هی

نه بیا علا هذا یاجوج وماجوج کي مقدمات مین اهل اسلام کی خیالات هین
کوئي انکو کهتا هي که آدم کي اوس نطفه سي جو زمین بر گرا یهه دونون
قوم بیدا هوئین اور کوي ترك بن یافت کهتا هي اور احادیث کي معني نه سمجهني
سي مثل مولانا عیني اون احادیث متشابه کي صحت بر کلام کرتي
هین اور بهت کجه اهل اسلام اس مقدمه مین متشابه کي عامل هوتي هین
اور اون بر جغرافیه کي واقفین منکرین اسلام هنستي هین که اسوقت مین
ساري زمین دیکهي بري هي سواي ۵۰۰ میل زیر قطب شمالی و جنوبي
اور ایك هزار میل صحرا سے افریقه کي طول اور سو دو سو میل کو کها
نهین جاتا بر اس زمین بر اون صفات کي اشخاص جنکو اهل اسلام ابني سي
دس حصه زیاده بیان کرتی هین کهین اونکا بتا سواي روس وغیره کي
نهین ملتا اگر هزار یا دو هزار هوتی تو بهي مضایقه نه تها که کهین مفقود
هوتي بر کیا ره حصه اولاد آدم سي ایك حصه اهل اسلام اور دس حصه
بشمول اولاد تمسك یعني تستین جین اور اولاد توبل یعني اهل تبت حسب
حدیث کي هون بس کهان بر وه گم هوگئي اور بعض احادیث سي ظاهر هي که
هر ایک اونکا جبتك هزار نر مقاتل کو ابني آنکهه سي نه دیکهه لي نه مري اسکو
اهل ظاهر کم جانتي هین اور شطرنج بنانی والیکي نسبت نقل کرتي هین
جس مین ٦٤ خانه هین که جب اسني ابني راجه کو بتلایا تو وه خوش هوا
اور کهامانگ کیامانگتا هي اوسني کها که اول خاني بر ایک جانول اور دوسري
بر دو علاهذا هر خانه بر المضاعف کردیجئي اور راجه کي خیال مین ادنی امر
دریافت هوا بر حساب جو کیا گیا تو بجهلي خانه مین کهربون من جالیس سیر سے
سي زیاده نکلي جبکه جانولونکو رتي اور رتیونکو ماشه اور ماشونکو توله اور
تولونکو جهتنکي اور جهتنکیونکو سیر اور سیرونکو من بنایا اور بهت سي درجات
باقي ماتحت رهي بس اگر بانچ هزار سال کي قریب عرصه نوح سي ایک ایک

شخص کی بچاس سال کي اندر دو دو ھوجاوین تو سو خانه کرنی سي مہاسنکہون
سي زیاده برہو نچین بس جه جاسے که ایک ایك کي هزار نر وتماآل بیدا هوتي هون
یہه سوال واقفین جغرافیه اور تفاسیر بر متشابه معني کي لیني والون بر سخت عاید هوتاهي
جنا نچه اندر من مراد آبادي نی اس کي قریب جبکه اعتراض کیا تو
مولوي محمد علي صاحب نی امام اجل افضل المحدثین و الفقها مولانا عینـي
حنفي کي قول کي مطابق ان احادیث کی صحت بر کلام کیا ❋ فصل دوم ❋
کلام اهل تحقیق واقفین جغرافیه اور تشبیه سي هي بس اگر کوئي ناواقف جغرافیه
وتفاسیر اونکا منکر جیسي بعض اسوقت مین هماري احباب سي تقلید کی منکر کا
قول هي یہه کہي که هم نه جغرافیه کو مانتي هین اور نه تفاسیر کو — تو اون
سی کلام نہین بر جو واقفین تفاسیر هین اور مثل شرح جغمیني وغیره کي
جغرافیه سي واقف هین وه جانتی هین که بانجوین وچہتي وساتوین اقلیم مین یاجوج
وماجوج کا وجود هي اور اسوقت مین جیسي مذکور هوا اس ربع
مسکون مین بجائي سات اقلیمون کي جو ٦٦ درجه کي
قریب مین تہین دس اقلیم جو راسي درجه مین آباد ظاهر
هوسے هین علاهذا تینون ربعون باقیه کا حال هي کو اون مین
آبادي کم هي بر اس قسم کي آدمي جو متشابه کی طور بر مذکور هین کہین
نہین ملتي جیسي موسي کي کتاب کي متشابه کي مطابق مما لك مقدس مین
دود اور شہد کي نہرین کہین نہین ملتین البته اوسمین دود اور شہد کثرت
سي هي بر ایك کوا بهي دود اور شہد کا نہین ملتا اور موسي کي کتاب کي
متشابه کي مطابق احادیث متشابه کو محمول کرنا مناسب نه متشابه کي طور بر
یہه زائغین کي صفت مذمومه هي اور نه اون احادیث بر غیر صحت کا الزام
لگایا جاسے کیونکه مین دیکہتا هون که بعض احادیث اونمین صحیح مسلم
وغیره کي معتبر هین — تو اسوجه سي بعض احادیث کا مطلب محاوره

کي طور بر مجاز بر محمول کرتا هون که حقیقت جهان مهجور هوتي هي
کلام مجاز بر محمول کیا جاتا هي اور بعض احادیث کو اهل علم ني بي طور
سمجها هي مثلا محاوره هي که طویل القامت کو مثل کهجور اور تاڑ بولتي هین
اس سي کهجور و تاڑ کي برابر نهونی سي دروغ لازم نهین آتا اور احادیث
مین طویل القامت جنوبي روسیونکو درخت اوز سي تشبیه هي جسکا ادني
ستر گز کا هوتا هي بس مراد اونسي لمبي هوي نه ستر گز کي اور آدمی کا عرض
او سکي متنا ئي جا رون طرف کي هو تي هي جیسي درزي کي عرض وطول کی
رکهني سی انکي وکرتي کي ظاهر هي اور رکاسک کا عرض اونکي موتي اور رتهینکني
هونی سي مثل طول کی هوتا هي اور اولاد کي کثرت کي لئي محاوره هي
که شمار نهوسکي جیسي فصل ۱۳ و ۱۶ تکوین مین هاجر و اسماعیل کي اولاد
کي نسبت لکها هي که ابراهیم وهاجر شمار نکرسکینکي اور فصل ۲۰ مکاشفات
مین یاجوج وماجوج کي نسبت لکها هی که مثل ریک صحرا هونکي ویسي هي
کهاجاتاهي که ایک ایک کي هزار هزار نرهوتي هین جنانجه ایك شهر اجمیر مین
جالیس هزار آدمی شهر کا باشنده اصلي هوکا اور ایک شهر لندن مین جالیس
لاکه کي قریب هین تو محاوره مین یهي کها جاویکا که ایك ایك کي
هزار نر هوتي هین اور بعض آثار مین توبل و تمسك کي اولاد کو جو یاجوج
وماجوج مین شامل کیا هي وه بنظر کفر کي ملت کي وحدت سي تجازا هي
جهان اهل اسلام کي عملداري نهین هوي اس حساب سي قریبا اولاد آدم مین
اس وقت دسوین حصه کي قریب اهل اسلام هین که اولاد توبل
سی اهل تبت و اولاد تمسك سي اهل تسین جین اور اکثر ممالك یورب وسکان
امریکه اکثر انهین یاجوج وماجوج سي هین اور اصلي امریکه جو اولاد الیکا
بن یونان سي هین اکثر وه بهي اسلام نهین لاسی جسکي نام کا شهر ابتك
الیکاه کر کي دار السلطنت بیرو امریکه مین کرا برا هوا هي اور رکفار کا قول

قران مجید مین ❋ و یقولون هواذن ❋ نقل کیا هي جو حضور صلي الله علیه و سلم
کو کان کهتی الله تعالی نی بهي تسلیم کیا که وه خیر کي کان هین بس اگران
دونون قومونکي نسبت محاوره سي ایك کان فرش اور ایك کان لحاف کرکي
کهاجاوےے توکیاجاي بُعد هي که دنیاوي کان اونکا لحاف هي مطلب یهه که
استعمال کر رهي هین اور دیني باطن کا کان یعني حواس فرش دبا هوا هي
اور اس وقت مین حدیث کي مطابق بحیرهٔ طبریه کو خشک کر دینا کیا بڑي
بات ان روس و انکریز کي نزدیك هي جسکا محیط ۱۵ میل کا هی دیکهو
سمندرونکو میلونتک آتهه دیتي هین اور اندور سي حیدرآباد تک تیس
مقام پر بهارونکو برما کر ریل لیکئي هین ❋ فصل سوم ❋
هر جند سد کي بري کا یهي روس کا سردار یاجوج اور اوسکي رعیت ماجوج
هي جو هزار سال اهل اسلام کي بعد جانب شمال سي ممالک اهل اسلام کي
اطراف پر مسلط هوني لکا هي لیکن حسب آیت ❋ وهم من کل حدب ینسلون ❋
وفصل ۲۰ مکاشفات کي غربی وشرقي وجنوبي جانب سي نسل ماجوج اهل ستهیا
سي قوم گیل مثل انکریز وفرانس و غیره نی بهي احاطه کرنا شروع کیا هي جو
زمره بني اصفر مین شمار کئي جاتي هین اور هرجند بني اصفر ني کروسیت مین
بهي زور کیاتها مکر وه جارون طرف سي ممالک اهل اسلام پر نتها جنمین
ماجوج بهي داخل تهي اور اوس مین مهدي علیه السلام حسني موعود کا وقت
نتها اور اب جبکه یاجوج وماجوج ني ممالك اهل اسلام کی اطراف کو
کهیرلیا هي اور اس وقت کی قریب مین جو بني اصفر روم اتلي کا تسلط ممالك
بیت مقدس پر مطابق فصل ۱۳ کتاب مکاشفات کي هوکا تو مهدي علیه السلام کي
آمد ضرور هوکي اور بنی اصفر جند قومین هین پیلي رنکت والي کوئي انمین
جرمن نسل تجرمه بن کومر بن یافت هي اور کوي ز ز ونه بن یونان بن یافت
سی یوناني اور کوئي روم اتلي هي ودراصل روم بن قموائیل یعني لقمان

سي تهي بهر رومس ورومیو لوس سي بسي‌او راکثر نسل ماجوج بن یافت سي مثل
قوم کال وکاتهه وغیره اونمین هي اور نسبونکي تحقیقات مین بقول علما
جیسي ابن خلدون نی لکها هي تورات کی طرف توجه درکار هي لیکن
اس عرصه کي علما ساري اهل یورب کونسل یعقوب جانتي هین اور
یاجوج وماجوج کي مقدمه مین طرح بطرحکي خیالات بلاسند
نقل کرتي هین بس اس سبب سي اونکو طرح طرحسي شبهات واقع هوتي
هین اور اطبا اونکي ابني بجونکو مفرح القلوب وغیره برهاني هین اور اهل
هیئت شرح جغمیني وغیره برهتي برهاتي هین اور اونمین وجود یاجوج
وماجوج بانجوین وجهتي وساتوین اقلیم مین لکها هوا هي اوسکو نهین سمجهتي
اور بیضاوي ونیشابوري ورحمني تفسیر ونکو دیکهتي هین جنمین سد
کا مقام ما بین آرمینیه وآذربیجان کي وسط مین لکهاهی اور اوسکي بري کي
یهي والي روس واهل ستهیا یاجوج وماجوج هین بر خیال نهین
کرتي اور تحقیق کي راه سي مقام سد اکثر تفسیر ونمین ترکون کي حد
بر لکها هي جهان کوه یرال مین اورن برك هي اور وه سلام نامي وکیل واثق
بالله عباسی کي منزلو نکو مطابق هي برالتفات نهین کرتي‌اور وهب بن‌منبه تابعي‌نی
ذوالقرنین کي سیرساري لکهدي جیسي تفسیرسورهٔ کیف مین‌اوسکا بیان آتا هي
بهلي جاناجاهئي که اکثر سلطنت کوایك بادشاه کرکي کتاب دانیال مین
بیان کرتي هین بس سلطنت ذوالقرنیني کوایك باد شاه مقرر فصل (۸)دانیال
مین کیا هي جوکورش کیقباد مادي سي شروع هوي که
میتر وفارس کا بهلا بادشاه تها اور مادي سي فارس کی سلطنت زیاده
تهي‌اور دارا بریهه سلطنت تمام هوئي که سکندر یوناني اوسبر غالب آیا
اور سکندر کي مرني کي بعد جار بادشاهتین هوکئین تو دانیال ورس (۳)
فصل (۸) مین فرماتي هین که مین دیکهتاهون که ندي کي آکي ایك میندها

کهرا هي جسکي دوسينک تهي اور وه دوسينك اونچي تهي ليکن ايك دوسرے سي برا تها اور برا دوسرے کي پيچهي اٹها (٤) — ميني اوس مينده کو ديکها که پچهم اتر دکهن کی طرف سينک مارتا تها يهان تك که کوئي جانور اوسکي سامني کهرا نهو سکا نه کوئي اوسکي هاتهه سی چهرا سکا بر وه جو چاهتا تها سو کرتا تها يهان تك که وه بهت برا هوگيا (٥) — اور مين اس سوچمين تها که ديکهه ايك بکرا پچهم کي طرف سي آ کي تمام روي زمين بر ايسا برها که زمين کو بهي نچهوا اور اوس بکري کی دونون آنکهونکي بيچا بيچ ايك عجيب طرحکا سينک تها (٦) —اور وه اوس دو سينکو الي مينڈهي کی باس جسي ميني ندي کي سامني کهرا ديکها تها آيا اور اپني زورکي قهر سي اوسپر دورا (٧) —اور ميني اوسي ديکها که وه مينڈهي کي قريب بهونچا اور اوسکا غضب اوسپر بهرکا اور مينڈهي کو مارا اور اوسکي دونو سينک تور ڈالي اوز مينڈهی کو قوت نتهي که اوسکا سامنا کرے سو اوسني اوسي زمين بر پتک ديا اور اوسي لتارا اورکوئي نتها که مينڈهي کو اوسکي هاتهه سی چهراسکي (٨) — اور وه بکرا نهايت بزرك هوا اور جب وه بر زور هوا تب اوسکا برا سينك توٹ کيا اور اوسکي جکهه نادر چار سينك آسمان کي چارون هواؤنکي طرف نکلي (٩) — اور اونمين کي ايك سي ايک چهوتا سينگ نکلا جو دکن پورب اور دل بسندسر زمين کي طرف بي نهايت برہ گيا اسکي تعبير ورس (٢٠) سي فصل مذکور مين فرمائي که مينڈها دوسينگ والا مادي و فارس کا باد شاه هي يعني کيقبادي باد شاهت اور بکرا ايک سينک کا وه شاه يونان يعني سکندر هي جو بر زور هونيکي وقت مرا اور اوسکي جکه بر چار باد شاهتين هوکئين بالآخر شماليه مين روميه فطرت والي باد شاهت آشتي و فريب سي دهسي چنانچه زمانه باشباشين مين اوسکي بيتي طرطوس ني جسکي بادشاهت دوهزارتين سو روزتک رهي بيت مقدس کو اجارا اور بالآخر روميه ني

باد شاهونکي باد شاه مسلمانونکي پیغمبر صلي الله علیه و سلم سي مقابله کر کي تباهي
حاصل کي اور جونکه اس فصل مین مطالب دقت طلب اسلام کی خوبي اور رومیه
کي شرارت مین بهت کجهه هین اس واسطه اوسکو هم ني نقل نکیا دیکهو اس مقام بر
تفسیر غایة البرهان في تاویل القران کو — الحاصل ذ و القر نین کا حال د ریافت
هوا که و ه کور ش کیقباد هي جو بهتر برس کی عمر مین با بل کا باد شاه ٥٣٦
قبل مسیحی مین هوا تها ا و س ني مما لك بیت مقد س کي غر ب مین جو مملکت
مصر هي جر ها ئي کي تا که قو م اسرائیل کو وها نکي لو کون کي قید سي خلاص
کري جنانجه انگر یز بهي مثل ز ولن کي اوسکي سیر مملکت مصر مین لکهتي هین
او ر ا و س و قت شهر مصر عین شمس کر کي مشهو ر تها بنظر ا سکي که و هان
ایك عین یعني جشمه تها جو آفتاب سي اوسکا با نی کرم هو جا تا او ر ا و س
مقام بر آ فتاب کا غر و ب د ر یافت هو تا نه آ نکه آ فتا ب وهان کسي جا ي
پر ز مین مین غروب هوتا اس مقا م سي قر آ ن مین هی که ذ و القر نین نی
بایا آفتاب کو غروب هو تا هوا او ر اوس جشمه سي ایك حوض مین باني آتا
تها ا گر حا یض یا جنب ا و سمین ها تهه د ا لتي تو حمئه یعني کند ه هو جا تا
جیسي حد یقة الا قا لیم مین هي وها ن بر بقو ل و هب بن منبه نا سك سي لر ا
یعني یهو د کي خلا ص کر نیمین او ر وها ن سي حویله بن کوش بر کیا یعني
مملکت سو دان کو او ر وها ن سي مشر ق مین تمسك بر کیا جو سیبیر یا ي روس
مین هي جهان بر د ر خت و پهار کی نهو نیسي آفتا ب کي لئي ستر نهین اور وهان
سي یهود کو خلاص کر ایا او ر بهر تو بل کو کیا جو سیبیر یاي روس مین هي او ر
وهان سي جو لو تا تو تا ر ه بن یا فت کي اولاد تا تار بر کیا جنکي بو لي کجه کجه
سمجه مین ذ و القر نین کي قرب مملکت کي وجه سي آتی تهي نه بو ر ي که لفظ
لا یکا د ایسي مقام بر بو لتي هین جیسي لا یکاد یبین سي ظاهر هي جنکي حد و د
غر بي بر کوه یر ا ل هي او ر او ر ن بر لك کي باس اوسکي د وچو تئین هین جسکي

بیجمین گہاتي هي اوس مقام سي یاجوج و ماجوج ترکونکو ستاتي تهي بس اوس مقام بر سد بنائي اور تاتاریونکو اوس سي ترک کیا تو اسوجه سي وه تُرک کهلائي جو سوره کهف مکیه کي نزول کی وقت اور اوائل زمانه هجرت مین آربار نهوتي تهي بر آخر وقت مین وه حسب حدیث صحاح سته کي جو ام المومنین زینب رضي الله عنها سی مروي هي آربار خود حضور صلي الله علیه وسلم کی وقت مین هوگئي جنانجه بهلي بقول علما حسب حدیث عقد تسعین کي برابر آربار هوي بهر عقد دس کي برابر بهر سبابه کو ابهام کي ملانیسی جوقدر بیدا هو که اب وه بالکل زمین کی برابر هي بر هزار سال تك اونکي بندش قید خداوندي سي تهي اب وه بهی جاتي رهي ﴿ فصل پنجم ﴾ سد کي تحقیق مین که کسنی بنائي اور کبتک مسلم رهي اور کب ٹوٹي واضح هوکه فصل (٨) دانیال سی صاف ظاهر هوا که ذو القرنین کورش کیقباد هي بس حسب قرآن اوسني هي وه بنائي هي نه جبن کي بادشاه نی جو صدیون بعد ذو القرنین کي هوا هی اور فصل (١٠) تکوین و اول تاریخ ایام اول اور فصل (٥) تاریخ مذکور اور فصل (١٧) اسلاطین دوم اور فصل (٣٨) و (٣٩) حزقیل وفصل (٢٠) مکاشفات سي واضح هي که یاجوج وه والي روس هي اور ماجوج اهل ستهیا گیلي جنمین سي ایك روس کی رعیت دوسري وه جنهون نی روس کي طور بر اهل اسلام کي ممالك کي اطراف بر هزار سال اهل اسلام کی بعد تسلط کرنا شروع کیا هی بس اوس سد کا مقام والي روس کي باس هونا لازم هي جهان یاجوج وماجوج دونون هون اور ترکونکو اوس سد سي ترك کیا هو اور ترکونکي حد سابقاً دریافت هوي بس وه مقام اورنبرك کي باس یرال کي کهاتي مین دو صدف یعني دو چوتیونکي اندر هونا جاهئي بخلاف جین کي دیوار کي که نه یاجوج و ماجوج کي باس هی نه ذو القرنین ني بنائي هي نه ترکونکي حد بر هي اور نه دو صدفون کي اندر اور اوسکي مسلم

هونی اور شکست هونیکا حال بهي ظاهر هوا اور سلام نامی واثق
بالله عباسي کي وکیل ني وه کوه یرال کي کهاتي بر تحقیق کي تهي جو اسطرقان
سي دو ماه کي راه سفر کرکي وهان گیا تها جسکی راه سمر شهر روس
مین هوکر تهي اور سد کو دیکهکر بورب کوجوگیا تو سمرقند اوسکي
قریب رهکیا تها وه اس حساب سي اورن برگ کي باس تهي جسکي جنوب وشمال
مین ابتک تین تین میل کي فاصله بر روس کي قزاقونکي روك کی اتي قلعه منزلون
تك موجود هین جیسي زیر لفظ اورن برگ انکریزي جغرافیه سي ظاهر هي
اور اوسکي یهه صفت تهي که بهلي اوسکي شکست کی خبر حدیث وسورهٔ کهف
مکیه مین دیجاتي تهي که وه اوسکو حسب حدیث کهودتی تهي بروه برابر
هوجاتی یعني اوبرسي کرکراه مسدود کر دیتي برآخر وقت حضور صلي الله علیه
وسلم مین آر بارهوگئي تهي که بهلي تو عقد تسعین کي برابر بهر عقد عشر کي برابر بهر
بقدر اسکي که سبابه و ابهام کي ملانیسي جو بید ا هوکه اس عرصه مین وه زمین کي
برابر هوگئي دیکهو احادیث مسلم کو اس مقدمه مین جو ابو هریره اور حضرت
زینب رضي الله عنهاسي مروي هین جنمین ارشاد هي که کهولدي گئي آج ردم
یاجوج وماجوج یهه اونکا اول خروج هوا اورایسی صفت جین کی
دیوار مین مفقود هي بس اس سي مقام سد کا دریافت هوا
اوریهه امور دوسري سدون مین بهي جو بیضاوي وغیره مین لکهي هین
نهین بائي جاتي او بعض ناواقفون ني سد کا مقام ترکونکي شرق
مین ایسي جگه لکها هي که سواي سمندر کي یاجوج وماجوج کا پته نه لگي
فصل ششم فصل (۳۸) و (۳۹) حزقیل مین انکي حالات مفصل هین
جنانچه فرماتي هین که خداوند کا کلام مجکو بهونجا (۲) — اور اوسني
کها که تو اي آدم زاد یاجوج کي مقابل جو ماجوج کي زمین کا هي اور
روس ومسک وتوبل کا سردار هي ابنا مونهه کر اور اوسکي برخلاف

خبر دي (۳) — اور کہہ کہ خداوند یہوواہ یون کہتاهي کہ دیکہہ اي
جوج روش ومسک و توبل کي سردار مین تیرا مخالف هون (٤) — اور
مین تجهی بهرادونکا اور تیري جبڑو نمین سنتهیان مارونکا اور تجهی
اور تیري ساري لشکر اور گہورون وسوارونکو جوسبکی سب فاخره
پوشاک جنکي بهني هوي ایک برا انبوه هي جو بهریان اور سبرین لئي هوي
هین اور سبکي سب تلوار بکرني والي هین انهین کهینچ نکالونگا اور انکي
ساتهه فارس اورکوش — جسکی اولادجیحون برحسب ورس (۱۳) فصل
۲ تکوین کي بستي هي اور فوط — جسکي نسل سي کابل بهي هي — جو
سبکي سب سبرین لئي هوي هین (٦) جومر — مراد اوس سي اسکندربن کومر
بن یافت هي ورنه فارس بن کومر کا حال کذرکیا —اور تجرمه بن کومر
کا حال آتا هي — اور اوسکا سارا لشکر اور اتّرکي دوراطراف کی اهل
تجرمه — بن گومر سي جرمن — اور اوسکا سارا لشکر یعني آخرکار
تیري لوک جو تیري ساتهه هین (۷) تو تیار هو اور ابني لئي تیاري کر تو
آپ اور تیري ساري جماعت جوتجهه باس فراهم هوي هي اور تو اونکي حمایت
کي لئي هو ۸ اور بهت دنونکي بعد توسردار مقرر هوکا اور برسونکي
اخیز مین اوس سرزمین بر جو تلوارکي غلبه سي جهڑائي هوي هي اور
جسکي لوک بهتیری قومونکي درمیان سي فراهم هوي هین اسرائیل کي
بهارونبر جو قدیم سي ویران تهي جره آویکا بروه ساري قومون سي برکزیده
کئي گئي هین — علي الخصوص مسیح کي بارد گرآنیمین — اور سبکي سب امن و
امان سي سکونت کرینکي تو جرهیکا اورآندهي کي طرح آویکا ۹ تو بادل
کي مانند زمین کوجهباویکا تو اور تیرا سارا لشکر اور بهت سي لوک تیري
ساتهه ۱۰ خداوند یهوواه یون کهتا هي کہ ایسابهی هوکا کہ اوس دن
مین بهت سي مضمون تیري دلمین آوینکي اور ایك برا اندیشه کریکا ۱۱

اور تو کہیکا مین دیہات — عرب — کي زمین برجر ھونکا مین اوبنر جو
جین مین ھین اور آرام سي بستي ھین جوشہر پناھین نہین رکھتی اور بغیر
اربنکون اور بہا تکونکي رھتي ھین حملہ کرونکا (۱۲) تا کہ تو لوتي اور مال
کو جھین لیوي اور تو ابناھاتہہ اون ویرانونبر جواب بسي ھین اور اون
لوکونبر جوساري قومون سي فراھم ھوي ھین جنھون نی مواشي اور مال
حاصل کئي اور جو زمین کی ناف — مکہ — بر بستي ھین جلا وي —
گو یہہ اوسکا ارادہ کبھي بورا نہوگا کہ مکہ بر قبضہ ھو بر سختي ضرور
ھوکی — ۱۳ سبا — سند — ودن — ھند ابناي رعابن کوش بن
حام — اور تارسیس — بن یونان جس سي مملکت یننان برھما سي ملی
ھوي سلطنت جین سي ھي جسبر انکریز کي فتح ھوني والي ھي — کی سوداکر
اور اونکي جوان شیر ببر — انکریز جنکي جھنڈےبر شیر کا نشان ھي
اور سوداکرمشھور ھین — تجھي کھینکی کیاتوغارت کرني آیا کیا تو ني
ابنا غول اسلئي جمع کیا ھي کہ مال جھین لي اور جاندي اور سونا
لیوے اور مواشي اور مال لیجاوے اور بري لوت کرے —
بریہہ ضرور نہین کہ فتح ھي باوے اورانکریز کا اس وقت مین یہہ مقولہ
ھی — اسلئي اي آدمزاد نبوت کر اور جوج سي کہہ کہ خداوند یہوواہ یون
کہتا ھي کہ جسدن میري اسرائیلي لوک جین سي بسینکي کیا تجھي خبر
نہو کي ۱۵ — اور توابني جکہ سي اترکي دور اطرافسي آویکا تو اور
بہت سي لوك تیري ساتہہ جو سبکي سب گھورون بر سوار ھونکي ایك بڑي
فوج اور بہاري لشکر (۱٦) تو میري اسرائیلي لوکون کا سامنا کرني
آویگا (جبکہ مسیح کا بارد یکر آناھو) اور زمین کو بادل کي طرح
جھباویکا یہہ آخري دنون مین ھوکا اور مین تجھي ابنی سرزمین بر
جڑھا لاونکا تا کہ غیر قومین مجھي جانین جس وقت مین اي جوج اونکي

آنکهونکي آ کی تجهـي سـی ا بني تقـد يس کرا و ن (۱۷) خدا و ند
يهوواه يون کهتا هي که تو وهي هی جسکي با بت مين اکلي زمانه مين
ا بني خد مت کذ ار اسرا ئيلي نبيونکي معرفت جو کذ ر سے بر سو ن مين
او ر د نو نمين نبوت کر تي تهي بولا که مين تجهي او ن بر جر ها لاؤ نکا
اسکا بتا د و سر ي کتاب مين اسوقت مين مزبو ر (۲) مين هي که مسيح
کي مقابل سر دار هونکي اور ر و س سر د ار مقر ر هوا هي — (۱۸) او ر يون
هو کا که انهين د نون مين جب جوج ا سر ائيل کی مملکت بر جر هيکا تو
ميرا قهر ميري نتهنون مين جر هيکا خدا وند يهوواه کهتا هی (۱۹) کيونکه
مين ني ابنی غير ت سي ا و ر قهر کي آتش سي کها يقينا اوسي ر و ز اسرا ئيل
کي سرزمين مين ايک برا زلزله هوکا ۲۰ يهانتك که سمند ر کي مجهليا ن
( تا ر يبـد و سی ) او ر آسما ن کي برند ي ( بوان و غبار ه سي ) اور ز مين
کي جر ند ي او ر سا ري کيري مکوري جو زمين بر ر ينکتي بهر تي هين اور
ساري انسان جو روي ز مين بر هين ميري سامنی تهر تهراجا ئينکی او ر بها ر
التائي جائينکي او ر کرار ي بيتهه جائينکي او ر هر ا يك د يوا ر ز مين بر
کر بر يکي (۲۱) اور مين ابني ساري بهارون سي او سبر ايک تلوار طلب کرونکا
خد اوند يهوواه فرماتاهي اور هرايک انسان کي تلوار اوسکي بهائي برجليکي (۲۲)
اور مين وبا بهيجکي اور خونر يزي کرکي او سي سزا د و نکا يهه — خد ا کی
تلوار يهان بر مراد هي — اور او سبر اور او سکي لشکر و ن بر اور او ن بهت
سي لوکون بر جو اوسکي ساتهه هين ا يک شد ت کا مهنه ا و ر بر ي بر ي
اولي اور آ ک و کند ك بر سا و نکا — اي مسلمانون روس کا ساتهه ند و —
(۲۳) اسيطرح مين ابني بز رکي او ر ابني تقد يس کر اؤ نکا ا و ر بهتير ي
قو مو نکي نظر و ن مين بيچها نا جاو نکا او ر و ي جا نينکي کـه خد او ند
مين هون باب (۳۹) — اسلئي اي آدمزاد جوج کي برخلاف نبوت کرا ور

بول ای جوج روش اور مسک و توبل کی سردار (۲) اور مین تجھی
پلٹا دونکا اور تجھی لئی بہر ونکا اور ایسا کرونکا کہ تو اترکی اطراف
سی جرہ آویکا اور تجھی اسرائیل کی بہاروں پر لاونکا (۳) اور تیری
کمان جو تیری بائین ہاتہہ مین ہی گرادونکا کہ تیری تیر تیرے داہنی
ہاتہہ سی گر پرینگی (٤) تو اسرائیل کی بہاروں پر گر جائیگا اور تو اور
تیرا سارا لشکر اوس گروہ سمیت جو تیری ساتہہ ہی اور مین تجھی ہرقسم کی
شکاری پرندون اور میدان کی درندونکو خوراک کی لئی دونکا (٥)
توکہلی ہوی میدان مین گر پریگا (٦) — اور مین ماجوج پر— جو بنی یافت
اہل ستہیا ہی جنہون نی ہزار سال اہل اسلام کی بعد ممالک اہل اسلام کی
اطراف پر رشیا کی طرحسی تسلط کرنا حسب فصل (۲۰) مکاشفات کی
شروع کیا ہی — اور اونپر جو جزیرون مین بی پروا ہی سی سکونت کرتی
ہین ایک آگ بہیجونکا اور وی جانینگی کہ مین خداوند ہون (۷)
اسیطرح مین اپنی مقدس نام کو اپنی گروہ اسرائیل کی درمیان ظاہر
کرونگا اور آگی کو مین ہونی ندونکا کہ وی میری نام کو بہی حرمت
کرین اور غیر قومین جانینگی کہ مین خداوند اور اسرائیل کا قدوس
ہون (۸) دیکہہ وہ پہونچا اور وقوع مین آیا خداوند یوں واہ کہتا ہی
یہ وہی دن ہی جسکی بابت مینی کہا (۹) تب وی جو اسرائیل کی شہرونمین
بستی ہین نکلینگی اور آگ لگا کر ہتیارونکو جلاوینگی یعنی سپرون و ڈہالونکو
کمانون اور تیرونکو اور بہالون اور برچہون کو اور وی سات برس تک
انہین جلاتی رہینگی — یہانتک کہ وے میدان سی لکری نہ لائینگی
(جیسی ترمذی کی حدیث مین جو یونس بن سمعان سی مروی ہی یہہ امر موجود ہی)
اور نہ اوس جنگلونسی کاٹینگی کیونکہ وی ہتیارہی جلاوینگی او وی
اونکو جنہونی اونکو لوٹا ہی لوٹینگی اور انہین جنہون نی اونکو غارت کیا ہی

غارت کر ینکي خد اوند یهووا ہ کہتاھي تاآخر ور س ١٦ یہہ فصول حاکم عد ل
ھي یاجوج و ماجوج او ر بطلا ن مذ ھب نصار ی او ر ملحد ین بر ا نکو
د یکھنا چا ھئی کہ کیسي یہہ فر ما ن وا قع کي ومطابق آئي او ر بہر حقا نیت
اسلام فصل ذ یل سي د ر یافت کر ني جاھئي ﴿ فصــــل ھفتم ﴾ انجیل
کي مجموعه سي یاجوج و ماجوج کي شیطاني حالات او ر اسلام کي خو بی
مخفي ظا ہر ھي کہ اھل اسلام کي ھان قیا متین جند ھین ا یك حسب حد یث —
من مات فقد قامت قیا بتہ کي ھر ایك شخص کي موت ھي د و سر ي و ہ قیامت
یعنې و اقعه کلا ن جو ابن حو الہ کو حضور صلي الله علیه وسلم نې فر ما یا کہ
جب موضع ذ ي تلو ل بر خلافت منز ل ھو — جہان مسیح کي لئي صلیب کھر ے
کیکئي تھي — توقیامت ایسي قر یب ھي جیسي میر اھاته تیر ي سر بر او ر سنه
٥٠٠ ھجر یه کہ قر یب مین بني اصفر و بعد کو بو د متي جنگیز خانیو نسي اھل
ا سلا م بر بڑ ي ھي سختي آ ئي تیسر ي قیا مت مقد س کر کي ھزا ر سا ل
اھل اسلام کي مقر ر تھي جیسي باب بستم مکا شفات سي ھم بیان کر ینکي
جو تھي ھزار سال اھل ا سلام کي بعد حسب احاد یث صحیحه وحسان وضعاف
کي قیامت موعو د تھي رسالة الکشف عن مجاو ز ة ھذ ہ الامة عن الالف سي
ظا ھر ھي او ر ا و مي ر سا له سی ھد یئہ مھد ویه مین احاد یث نقل کي ھین
بر اسکا حال د ر یافت نتہا وہ فصل ٤ و ٢٠ مکاشفا ت سي خوب ظا ھر ھو ا
جیسي ھم بیان کر ینکي کہ و ہ خروج دوم یاجوج وماجوج ھي ا و ر با نجو ین
قیا مت کبر ي ھي جسکا اس قدر حال تو ضر و ر معلوم ھي کہ و ہ آ و یکي
جنانجه او سکي د ر و ا ز ہ مین ھم آ کئي جو ھز ار سا ل اھل اسلام کی بعد
یاجوج والي رشیا وماجوج اھل ستھیانی ممالك اھل اسلام کي اطراف بر تسلط
کر نا شروع کیا ھي و ہ د ر و ازہ ھی قیامت کبر ي کا او ر جو نکہ اس فصل
مین ھم کوخد او ند جا ر خلفا علیه الصلوة و السلام کا کچھہ فصل ٤ مکا شفات

سي حال لکھنا هي جنکي ايك هزار سال کي بعد ياجوج و ماجوج کا دوسرا
خروج لکھا هي توجبتك خدا و ند جارخلفا عليه الصواة و سلم کا حال اس
کتاب سي نلکھاجاوي تواجهي طرحسي هزار سال بعدکا حال نهين کھلتا تو
اس واسطه فصول ذيل مين هم بهلي کجهه تفصيل کرتي هين ❋ فصل هشتم ❋
حضور سرور عالميان حضرت محمد مصطفي صلي الله عليه و سلم کو بهت سي
مقام بر قران مجيد مين بنظر اسکي که خليفة الله هين بلفظ الله تعبير کيا هي
ديکھو بيضاوي کوزير آيت — يخادعون الله — که يهودي خداکو
فريب ند يتي تهي براو سکي خليفه حضور صلي الله عليه و سلم کو فريب
ديتي تهي اس واسطه کها کيا که الله کووه فريب د يتي دوسري واجب
الوجود در اصل وجود مطلق هي و هي الله هي ليکن وجود کي ظهور اول
کا نام روح اعظم هي جسي آيت وجاء ربك و بملك صفا صفا جسي قران
مجيد مين هي ويسي ويوم يقوم الروح و الملئکة صفا وارد هي اور يهود ونصاري
وعامه مومنين جسکو رب کهتي هين که عالم کثرت مين اوس سي کوئي
بڑ هکر نهين او سکو صوفيه روح حسب قران کهتي هين اور حضور صلي الله
عليه وسلم اوسکي خليفه هين توجسي روح مستوي علي العرش يعني بورا
ابني کام بر هي که عرش بمعني کار آتا هي اور اوسکي عرش کو جار ملك
حامل هين و يسي جناب رسول خدا صلي الله عليه وسلم کي عرش اعني کار
کو جار خلفا حامل تهي جنکي وهي نام هين جنانجه اول جوايان لائي وه
مسمي باسد علي مرتضي تهي دوسري جوايمان لائي وه مکني بابوبکر تهي
اور بکر کوجوکره شتر کو کهتي هين عبراني مين بقر کهتي هين ديکھو تفسير
فصل اول حزقيل کو عبراني مين بقر کهاس جابني والي کو اوسمين سي
بالخصوص کره ستر کو کهتي هين اور تيسري عثمان ملقب بذ والنورين
تهي اور ذوالنور کومرد مك وانسان کهتي هين اور جو تهي عمر کوعقاب

دو وجه سي فصل اول مذکور مین کیا گیا هي ایك توعقاب نکلا هي عقب
سي اور عقاب بالکسر ومعاقبه کهتي هین باري باري سي اونت پر جرهني کو اور
بیت مقدس کو عمر رضي الله عنه اپني غلام کي ساتهه اسي صفت سي گئي تهی
اس مقام سي مطابق فصل ۱ اول حزقیل کي یهه صفت مما لك مقدس والي
فاروق کي جانتي تهي دوسري عقاب اپني کهونسلي کو بهت برسون
آباد کرني والا وآباد رکهني والا هوتا هي دیکهو عقاب کي حالات کو
اورعمرکي معني آباد کننده کي هین یهه مناسبت ایسی هین جیسي فصل ۷ یشعیا
مین کنواري کي عمنوائیل کي پیدا هونیکي خبر تهي جسکي معني هین که خدا
او سکي ساتهه اور ورس ۲۳ فصل اول کتاب متي مین لکها هي که اس سی
مسیح کانام یسوع رکها جسکي معني نجات دهنده کي هین اورحضورصلي الله علیه وسلم
کی روبرو سات نصاري مکه مین اسلام لاکر مثل جراغ پیشین کوئي حضور
کي نبوت کي کرتي تهي که وه یسار وعداس وبلعام وعاش ویعیش وجبر
وجبیر هین اوراونکی وه قدر ومنزلت الله کي نزدیک تهي که فصل ۵ متي
مین مسیح نی مثلهم في الانجیل کی مطابق محمد رسول الله کي تفسیر مین اونکو
جوذیل مین حضورصلي الله علیه وسلم تهي ورس ۳ سي فرمایا که مبارک
وي جو دلکي غریب هین که خدا کي بادشاهت انهین کي هي ٤ مبارك وي
جو غمگین هین کیونکه وي تسلي پاوینکي جنانجه صدیق وفاروق وعثمان
ومرتضي کو جونکه استقلال تها تو اونکو جدا کانه فرمایا ٥ مبارك وي جو
حلیم هین یعني ابوبکر کیونکه — وي زمین کي وارث هونکي — که اول وارث
بطور خلافت صدیق هوي اور عمر فاروق کي نسبت فرمایا ٦ مبارك وي
جو راستبازي کي بهوکي وپیاسي هین کیونکه وي آسوده هونکي — اورکیسي
آسود کي فاروق کو هوي اور ذي النورین کي نسبت فرمایا هي ۷ مبارك
وي جو رحم دل هین کیونکه اونپر رحم کیا جاویکا — دیکهو کیسا اونپر دنیا مین

مال كي كثرت سي رحم هوا و بالآخر آخرت كي لئي سواي دوسري
كمالات كي شهيد هوسے اور مرتضي كي نسبت فرماتاهي ۸ مبارك وي جو
صاف دل هين كيونكه وي خدا كو ديكهينكي اس مقام سي مرتضي كاقول هى
كه نه عبادت كرون اوس رب كي كه مين جسكو نديكهون اور امام حسن
صلح كيش ابن رسول الله كي نسبت فرمايا ۹ مبارك وي جو صلح كرني والي
هين كيونكه وي خدا كي فرزند كهلا ئينكي يعني رسول خدا كي اس مقام
سى حديث مين ان ابني هذا يصلح مابين الفئتين من المسلمين وارد هي اور
امام حسين كي نسبت فرمايا ۱۰ مبارك وي جو راستبازي كي سبب ستائي جاتي
هين كيونكه خدا كي بادشاهت انهين كي هي اس مقام سي سورهٔ شورى
مين صديق كي نسبت وارد هي — وماعند الله خيروابقي للذين آمنوا وعلي ربهم
يتوكلون اور وه جو رسول خدا كي پاس هي بهتر اور پائدار هي اون
صديق مثال كو جو ايمان لائي اور اپني خدا اپر بهروسه كرين كه صديق
كا توكل مشهور ومعروف هي بالخصوص بعد وفات حضور صلي الله عليه وسلم كي
جو جهاد پر قائم هوي اور فاروق كي نسبت هي اور اونكو جو پرهيز كرين
بڑي گناهون اور فواحش سي اورجب وه غضب كرين او نبر توبخشين اورعثمان
كي نسبت هي اور اونكو جو قبوليت كرين اپني رب كي لئي اور برپا ركهين
نماز يعني قرآن اور كام اونكا هو باهم مشورت پر اور اوس سي جو اونكو نصيب
كيا هي صرف كرين ان سب صفات سي عثمان خاص موصوف تهي اور
علي كي نسبت هى اور او نبر جبكه انكو بغاوت بهونچي اپنا غلبه جتلاوين
يعني اگرچه اونسى مادر مومنان صديقه وطلحه وزبير لڑين تو ارشاد
هى كه برائي كي جزا برائي هي پس وه علي جو اصلاح كرسے يعني
حال صديقه كي اور بخشي يعني طلحه وزبير كو تو اوسكا اجر خدا پر هي
بدرستي وه دوست نركهي ظالمون يعني شاميون كو اور وه علي

جو غلبہ جتلاوسے بعد اپني مظلوم ہونیکي اوسبر کرفت کي راہ
نہین جزین نیست کرفت کي راہ هي اون شامیون بر جو ظلم کرین
آدمیون بر اور بغاوت کرین مین زمین بغیراز حق او نکي لئي عذاب هي
درد ناك لیکن معاویہ اول تخت نشین ہین جو بیس بادشاہون
مین جو اهل اسلام مین موعود ہین اور حدیث ام حرام سی
بخاري نی اتہہ مقام بر نقل کي هي کہ حضور صلي اللہ علیہ وسلم نی
فرمایا کہ میني دیکھا اپنی امت کي لوکونکو بادشاہون کي مثال جو
تختون بر بیٹھي ہین اور جرهي وہ بحر خزر بر اور واجب کرلي
یعني جنت اور توبهي اونمین سي هي اور اول معاویہ جرهي
بحر خزر بر جنکي ساتھہ ام حرام بھي تہین کہ کھوري برسي گر کر
شہید ہوئین نظر بران سورهٔ شوری مین هي اور البتہ وہ امام حسن
جو صبر کرسے خلافت سی اور بخشدي یعني معاویہ کو یہ عظیم کامون
مین سي هي اور بھر ظلم بني امیہ کا ذکرهي جسمین مثل امام حسن وامام حسین
شہید ہوي اور دوسري بہت سي اهل اسلام شہید ہوي تو
مکاشفات مین انہین ظالمون کاذکر بعد جاریا رونکي آتا هي الحاصل اسلام مین
۲٤ سلطنتین ۲٤ خاندانو نمین ہزار سال مین بعد خلفاء اربعہ کي ہوئین
ایک بني امیہ ۲ عباسیہ ۳ سامانیہ ٤ طاهریہ ٥ سادات
٦ غزنویہ ۷ مرادیہ ۸ بویہیہ ۹ ایوبیہ ۱۰ سلجوقیہ ۱۱ مظفریہ
۱۲ اتابکیہ ۱۳ غوریہ ۱٤ اسماعیلیہ ۱٥ نکودارا حمدیہ ۱٦ خلجیہ
۱۷ تیموریہ ۱۸ افغانیہ ۱۹ مصریہ ۲۰ لیثیہ ۲۱ سربداریہ ۲۲
ملوك کرت ۲۳ تغلقیہ ۲٤ عثمانیہ یہہ سلطنتین ہزارسال اهل اسلام مین جوسبت
مقدس کہلاتا هي ہوئین جنکي ہزار سال بعد یاجوج والي روس وماجوج اهل
ستھیا مین وہ زورشروع ہوا هی کہ ممالك اهل اسلام کي اطراف پر مسلط ہونی لکی

| | | |
|---|---|---|
| جنانچه آدم کي | ۲۳۰ | مين شيت |
| شيت کي | ۲۰۵ | مين انوش |
| انوش کي | ۱۹۰ | مين قينان |
| قنيان کي | ۱۷۰ | مين مهللئيل |
| مهللئيل کي | ۶۵ | مين يارد |
| يارد کي | ۳۶۲ | مين ادريس |
| ادريس کي | ۶۵ | مين متو شلح |
| متوشلح کي | ۲۸۷ | مين لمك |
| لمک کي | ۲۸۲ | مين نوح |
| نوح کی | ۵۰۰ | مين سام |

| | | |
|---|---|---|
| سام کي | ۱۰۲ | مين ارفکشد |
| ارفکشد کي | ۱۳۵ | مين قينان |
| قينان کي | ۱۳۵ | مين شلح |
| شلح کي | ۱۳۰ | مين عيبر |
| عيبر کي | ۱۲٤ | مين بلك |
| بلك کي | ۱۳۲ | مين رعو |
| رعو کي | ۱۳۲ | مين سروخ |
| سروخ کي | ۱۳۲ | مين ناحور |
| ناحور کي | ۷۹ | مين تارح هوي |

يهه سنه تورات يونانيه کي مطابق گذري اور تارح کي بعد کو مطابق عبريه تورات کي لکهي جاتي هين ۰

| | | |
|---|---|---|
| که تارح کي | ۷۰ | مين ابراهيم هوي |
| ابراهيم کو | ۸۳ | مين وعيد قيد اولاد هوا |
| وعيد سي | ٤۰۰ | مين اسرائيل مصر سي خلاص هوي |
| خلاص کي | ٤٦۳ | جلوس سليمان |
| جلوس کي | ۳۹۸ | مين بخت نصر نی بيت المقدس لی |
| بخت نصر کي فتح سي | ۷۰ | مين بابل بر فتح ذو القرنين |
| فتح سي | ۵۰ | مين احشويروش سي حکم رد تعمير |
| رد سي | ۵۰ | مين ارتحششتا کا رد فرمان |
| اس رد سي | ۱۵ | مين حکم تعمير |
| اس حکم سي | ٤۲۰ | مين ولادت مسيح |
| سنه مسيح سي | ٦۹ | مين شاهي باشباشين |

| | | | |
|---|---|---|---|
| شاہی سي | ۱۰ | مین مقدس کا جلنا | |
| جانيّ سي | ۴۹۰ | مین ولادت حضور علیه السلام | |
| ولادت سي | ۳۹ | مین نبوت | |
| احشویروش سي شمشیه بر | ۳۰ | قمریه کي زیادتي | |

یہہ کل ۶۰۰۱ هوـــے جس سي هزار هفتم مقدس شروع هوا اور قران کو ساسان جهارم ابني دستور مین سمندر مثال کرکي بیشین کوئي کرتاهي

فصـل نهم جبکه اسقدر دریافت هوا معلوم کرنا جاهئي که کتاب مکاشفات یوحن اوسکي فصل ۱۷ کي مطابق جهتي قیصر کي زماني مین نازل هوي هي سنه ۵۵ مسیحي مین بس فصل اول مین مسیح آ بکو الفا واوٗ منکا اس وجه سي کہتي هین که آپ خاتم الاولیا حسنه هین حسنات خاتم المرسلین علیه السلام سي که اول بهي.آپ آئي اور بهر آینکي که اوٗمنکا یاکوکہتي هین اور الف یا کی تختي مین اول الف و آخر یا هي اور جونکه سات اشخاص نصاری سات کلیسیاونکي مانی والی حضور صلی الله علیه و سلم کي بیشین گو تہي تو سات کلیسیا ونکو تعلیم هي اوسکی جو فصل جهارم سي مذکور هوکي بس فصل دوم مین افسس کي کلیسیي کو فرماتي هین که جو شخص غالب هونی والا کوئي کیون نهو جو مسیح کي باتین تسلیم کریکا اوس غالب کو زندگي کي درخت سي جو حسب ورس نهم فصل دوم تکوین و فصل هفتم دانیال کي حضور صلی الله علیه و سلم کا نام هي جو فردوس کي بیجون بیچ مکه مین مقرر هوي تہيـــ بہل کہاني دونکا اس امرکي بیشین گوئي سورهٔ کہف مین یاد رکہني جاهئي اور رسمرنا کي نسبت فرمایا که جو آینده کي بات مانکر غالب هوکا اوسکو دوسري موت نهو کي یعني دوزخ نهوکا اور برکمس کی نسبت فرمایا که وه جو میرـــے باتونکو مانکر غالب هوکا اوسکو سفید بتہر یعني امام مهدي ملینکي جنکا ذکر ورس ۱۲

فصل ۱۹ مین مکا شفات کي آتا هی اور تهواطیرا کو فرما یا که جو غالب هوگا وه بت پرستو نپر غالب رهیگا یعني زمانه اسلام مین اور اوسکو صبح کا ستاره یعني حضور صلي الله علیه وسلم ملینکي جو حسب ورس ۱۹ باب اول نامهٔ دوم بطرس مین مسیح چراغ سحري کي بعد صبح کي ستاره کر کي موعود تهی اور سرویس کو فرمایا که میري باتونکي ماننی والي غالب کو سفید پوشاک پہنائي جاویگي که عبارت دین اسلام سی هي اور دفتر حیات اسلام مین اوسکا نام هوگا اور لاذوقیا کو فرمایا که جو میري باتین ماننکر غالب هوگا اسکو اپني باپ کي تخت پاس هم مجاد ینکي جو دنیا مین بصورت تخت حضور صلي الله علیه وسلم ظاهر هوا جو اسلام سي عبارت هي جسکا ذکر فصل چهارم مکاشفات مین مفصل آتا هي اب فصل چهارم مکاشفات کو مطالعه کرنا چاهئي بعد اسکي جو مینی نگاه کی تو دیکهو که آسمان پر ایک دروازه کهلا هي اور پهلي آواز جو مینی سني تو صور کي سي تهي جو مجهسي بولتي تهي اوسنی کها که ادهر اوپر آ اور مین تجهي وي باتین دکهلاؤنگا که اسکي بعد ضرور هونگي ۲ تب مین وهین روح مین شامل هوگیا پهر کیا دیکهتا هون که آسمان پر ایک تخت دهراهي اور اوس تخت پر کوئي بیٹها هي — آئینده صاف ظاهر هوگا که وه حضور صلي الله علیه وسلم خداوند چار خلفا هین جنسي مسیح ني حسب فصل پنجم مکاشفات کي کتاب لي — ۳ اور جو اوسپر بیٹهاتها وه دیکهني مین سنگ یشم و عقیق ساتها اور ایک کمان جو دیکهني مین زمرد سي تهی اوس تخت کي گرد تهي — وه کمان نبي صاحب جهاد تهي اور یهه وهي کمان هي جسکي بابت نوح کو حسب فصل نهم تکوین کي کها گیا تها که جبتک کمان آویے اوس وقت تک قیامت کي باهل نهین آني اس مقام سي حضور صلي الله علیه وسلم ني فرمایا هي که مین اور قیامت تو امان تهي پر میني سبقت کي — (٤) اور اوس تخت کی آس پاس

چوبیس تخت تهي اوراون تختون برمینی چوبیس بزرك سفید بوشاك
بهني هوي بیتهي دیکهي اور اونکي سرون بز سونیکي تاج تهي
( وهي جوبیس بادشاهت اسلامیه والي جنکا ذکر فصل ۲۰ مین مکاشفات
کي آویکا که وي هزارسال تك بادشاه رهي ) ٥ اور بجلي وکرج
اورآوازین اوس تخت سي نکلتي تهین اورآك کی سات جراغ اوس
تخت کي آکي روشن تهي ( یعني سات نصارے سات کلیساؤنکي
بیشین کوي اسلام عظیم مقدس تهی جیسي فرماتا هي ) یهه خدا کي
سات روحین هین — ٦ اوراوس تخت کي آکی شیشه کا ایک سمندر
بلورکي مانند تها ( یعني قرآن ) اورتخت کی بیجون بیچ اور تخت کي
کرداکرد جارجاندار تهي ( یعني خلفاء اربعه ) جوآکي بیجهي
آنکهونسي بهري تهي یعنی سراسرهدایت — ۷ اوربهلا جاندار بیر کي
مانند تها ( اسد الله علي که سب سي ایمان مین مقدم هین ) اور دوسرا
جاندار بکرکي مانند اورتیسري جاندارکا جهره انسان کا تها اور
جوتها جاندار اوڑتي عقاب سا ۸ اوراون جار
جاندارونمین سي ایک ایک کي جهه جهه پر تهي ( یعني جهه بقیه عشره
مبشره انکي مددکار تهي اور جونکه طلحه وزبیر کي مرتضي سی
جنک هوي هي تو فصل اول حزقیل مین جارپر هي لکهي هین )
اور اونکي جارون طرف اوراندرآنکهین هي آنکهین تهین اوروي
رات دن فراغت نهین رکهتي مکرکهتي رهتي که قدوس قدوس قدوس
( امید هي که کعب احبار بنظر لسان اشاره ان تین بارکهنی سي حضور
صلي الله علیه وسلم وصدیق وفاروق کي ایک عمر سمجهي هوي
تهي جس سي فاروق کو خبر وفات کي دي تهي جیسي فصل ٦
یشعیا مین بهي تین بار هي ) خداوند خدا قادرمطلق جوتها اور

جوهي اور جو آني والا هي (يعني بصورت اپني خليفه حضور صلي الله عليه وسلم كي) ۹ اور جب وي جاندار اوسكي جو تخت پر بيٹها هي اور ابدالاباد زنده هي بزركي اور عزت اور شكر كذاري كرتي هين ۱۰ تب وي جوبيس بزرك اوسكي سامني جو تخت پر بيٹها هي كر پڑتي هين اور اوسكو جو ابد تك زنده هي سجده كرتي هين اور اپني تاج يه كهتي هوي اوس تخت كي آكي ڈال ديتي هين ۱۱ اي خداوند توهي جلال وعزت اور قدرت كي لائق هي كيونكه توهي ني ساري جيزين پيدا كين اور وے تيرے هي مرضي سي هين اور پيدا هوئين ❊ فصل دهم ❊ اور باب پنجم مكاشفات كا حاصل يه هي كه تخت نشين پاس ايك كتاب تهي جو سات مهرونسي بند تهي جسمين امت اسلاميه كي واقعات لكهي تهي اوسكو سواي مسيح كي جو كويا ذبيح هوي هين نه ذبيح كوئي نلي سكا پر مسيح ني اوسكو ليا تو جار خلفا اور جوبيس بادشاهت والون اهل اسلام ني كها كه هم زمين پر بادشاهت كرينكي جنانجه ايسي هي هوا اور باب چهٹي مين جار مهرونسي جار خلفا كي خلافت كا بيان هي اور خلافت كو كهوڑون سي تشبيه ديكر پهلي خليفه كي خلافت مصفي كو نقرئي كهوڑي سي تشبيه هي اور فاروق لمبي تلوار والي مجاهد ربع مسكون كي خلافت كو سرنك كهوڑے زورآور سي تشبيه هي اور عثمان كي خلافت زمانه دراز كو مشكي كهوري سي تشبيه هي جسكي عمر زياده هوتي هي اور اونكي آخر وقت مين جونكه فساد وبغاوت پهلي تو اونكو شراب وتيل سي تشبيه دي اور خوبي وهدايت كي قلت هوي تو اونكو گهيون وجو كي قلت سي تشبيه دي اور مرتضي كي خلافت جونكه

کم زور هوي تو بهيکي رنك کي کهوريسي تشبيه دي هي اور مرتضي
کي بيجهي بيجهي عالم اهل فنا و بقا روان هي که ساري سلا سل کي مبدٔ
هين اور بانچوين مهر مين ظالمون بني اميه کا ذکر هي جيسي
سورهٔ شوری مين بهي مذکور هي اور مهر ششم سي اوس آفت آينده
کا بيان هي جو اهل اسلام بر جار قومون نصاری سي آني والي هي اور
اونکي آفت کی بعد مهدي و مسيح عليهما السلام تشريف لانی والي
هين اور باب هفتم مين اون جار قومون نصاری کا ذکر هی جو باهم
اتفاق رکهينکي جو بظاهر صلح خواه هونکي جيسي انکريز و روم
اتلي و جرمن کا اتحاد ثلثه هي وه اتحاد اربعه هونی والا هي جنمين
فرانس يا استريا يا اور کوئي شريك هو اور قبل اسکي که ياجوج روس
ممالك قسطنطينيه بر قابض هو اور ايك کی ان جارکي حصه مين
مصر آوی اور روم اتلي کي حصه مين ممالك مقدس اور ممالك يورپ
سلطانيه بر جرمن و دوسري کا قبصه هو تو دابة الارض آويکا اور ايك
لاکهه جواليس هزار اهل اسلام نسل يعقوب اور لکها اهل اسلام کی ماتهي
بر ايمان کا نشان کريکا اور کفار بر حديث کي مطابق ناك بر کفر کی مهر
کريکا اور باب هشتم مکاشفات مين سات ملائکه ساتهه صوروالونکا
ذکر هي جو فتوحات جار قوم نصاري کي زمانه کي قريب بهونکينکی
ايك سي آك و اولي کرينکي دوسري سي ايك بهاڑ مين آك لکيکي
جس سي اونکي جهاز سمندر مين تباه هونکي تيسري سي ايك
برا ستاره جراغ کي مانند جمکتا هوا سمندر مين کريکا جس سي
نديونتك باني کروا هوجاويکا جوتهي سورج و جاند و بهاڑ و نمين
غريب نشان دريافت هونکي اور باب نهم مين بانجوين فرشتي
کي صورکا بيان هي جس سي تترين اهل اسلام کي سوا بر آوينکي

جو بانچ ماہ تک رہینگی اور جہتی صور سي اون چار قوم نصاری کي حملات ممالک اہل اسلام پر ہونکي جو باب ہفتم کی مطابق صلح خواہ تہي کہ ممالک مقدس پر جنگ کرینکي جنکي ہان آگ وگندک و دخان کي بڑے کارخاني ہین اور باب دہم مین اون سات آفات کا بیان هي که قابل کہني کي نہين جو اہل اسلام پر آني والي ہین اور بظاہر فتوحات نصاری سي یوحن کا مونہہ شیرین ہو مگر اسلام والونکي شکست سی شکم تلخ کروا ہوجاوے اور باب ۱۱ مین بیت مقدس کي بیروني حصہ تک بني اصفر روم اتلي درندہ جانور کي فتح کا حال هي جو ساڑے تین سال تک رہي گي اور دو شخص اہل اسلام ایسي اونسي غزا کرینکي که وہ بہی جائینکي پر روم اتلي والي غالب بالآخر ہونکي اور پہر اون دو سردار اہل اسلام کا غلبہ ہوگا پر وہ شہید ہونگي که آسمان پر اونکي روحین جائینکي اور ایک بڑا بہونچال آویگا جسمین سات ہزار آدمي ایک دم مرینکي — اور ساتوین صور کي سبب ظاہر ہوگا که مسیح آني والي ہین که مہدئي خدا کي بادشاہت ہوگي چنانچہ باب ۱۲ مین مذکور هي که مہدي علیه السلام کي جو بیت مقدس کي بارہ قومون اسرائیلي اسلامي کي تاج ہین غیر قومون روم اتلي والونکو تلاش هنگام فتح ممالک مقدس مین تاباليس ماہ ہوگي جو ایک زمانہ و دو زمانہ ونیم زمانہ کرکي بیان کئي گئي ہین یعني ساڑھي تین سال تک پر روم اتلي والونکا قابو امام علیه الصلوۃ والسلام پر نہوگا بلکہ وہ لوہي کي عصا سي سب قومونپر حکومت کرینکي جنکا بیان فصل ۱۹ کتاب هذا مین بادشاہونکي بادشاہ کرکي آتاهي فصل ۱۳ — مکاشفات مین روم اتلي کا بیان هي جو اہل اسلام سي کمزور ہوي اب انہون ني پہر زور بکڑنا شروع کیا هي جسکي سات

سر یعنی بہار و د. س سینك د س باد شاہ او سکي بر باد کر نی و الي الارک
گاتھي سي الو بین لمبادي تک سنه ٤١٠ سي سنه ٦١٠ مسیحي تك رهي
اور ورس کیا ره سي قوم انکریز ذو القرنیني کا بیان هي جنکي ملک سي
سورج غائب نهین هو تا اونکي سبب سي روم اتلي مین بهر زور شروع هوا
هي او ر او نکي مد د سی بیا لیس ما ه تك مما لک مقد س بر مسلط هو نکي
جیسي با شباشین جسکي نا مکي ٦٦٦ عدد هین بهلي سا رهي تین سال
مین بعد سات سال ابنی باد شاهت کي مطابق فصل نهم دا نیال کي محاصره
کرکي غالب هواتها امید هي که بهر روم اتلي والی کا نام باشباشین هوکااور
فصل ١٤ مین مهد ي علیه السلام کی فتح کا ذکر هي جو بابل یعني روم اتلي
بر هو کي جسکو بنظر مصلحت با بل کرکي تعبیر کیا هي بهر مسیح کي
فتح کا ذکر هي جو ابن آدم کرکي هین فصل ١٥ — مکاشفات
مین سات آفات کا ذکر هي جو مهد ي و مسیح علیهما السلام کي
زمانه مین روم اتلي بر آو ینکي بهلي آفت د مبلو نکي د و سري سمندرکي
با نی کي سرخ هوجا نیکي هو کي جس سي تها ئي جهاز تباه هون جوتهي
آفت سخت کرمي سی او نکا جهلس جانا هو بانجوین آفت تاریکي جهاجا ني هي
او ر جهتي آفت یهه هوگي که فرات خشك هوجا و یکي که اوس سي روم
اتلي والي د رند ه جانور اور شیطان اور دجال کا زور هوکا که مجتمع هونکي
اور سا تو ین فرشتي کي سبب روم اتلي بر جو با بل کرکي فرما یا هي سخت
بلا آو یکی او ر تباه هوکي او ر فصل ١٦ مین بهت سي آفات کا بیان هي
جو روم اتلي بر آو ینگي اور دجال و غیره کي شوکت و تشریف آوري
مسیح او ر فصل ١٧ مین روم اتلي کا بیان هی که سات بهاڑون
مین هی او ر آتهه قیصر و نمین سي با شبا شین کي فتح کا بیان هی جو
بیت مقدس بر هوي یعنی سنه ٨٠ مسیحي مین اور بانچ قیصر یوحن

كي اس تحرير كي وقت هوجكي تهي اور جهتاموجود تها اور ساتوين كو
براي جند سے رهنا لكها هي او روبسي هي هوا اور آتهوان وهي باشباشين
درنده جانور كاشاه هوا اور روم اتلي مين سنه ٤١٠ مسيح سي سنه ٦١٠
تک شاهون مذكور نى روم كو جلايا اوسكي بعد هرقل ممالك
مقدس سي گيارهوين شاخ زمانه اسلام مين نكالا كيا اب بهر روميه زور
آور هوني والي هين تا آنكه مهدي و مسيح كي آمد كي قريب مين زور
و شور بدولت سركار انكريزي كي كرينكي وه بهي دوطرف يعني مشرق
و مغرب كي بادشاه هونيسي ذوالقرنيني بادشاهت هى اور مهدي سي
تباه هونكي جيسي مفصل فصل ١٨ مين هي فصل ١٩ مين مهدي و مسيح
عليهما السلام كي تعريف هي كه اونكي فتح ملك در ملك هوكي بالخصوص
روم اتلي والـون بر اورد جال بر جيسى مطالعين فصل مذكور بر ظاهر هي

فصل يازدهم — فصل ٢٠ مكاشفات كي تفسير مين مخفي نرهي
كه حضور صلي الله عليه وسلم نى فرمايا هي كه هزار سال بعد ميري قيامت
آويكي جيسي رسالة الكشف عن مجاوزة هـذه الامة عن الالف مين
احاديث صحاح وحسان وضعاف موجود هين اور وه قيامت هزار سال
بعد والي ياجوج والي روس وما جوج اهل ستهيا كي شوكت هي جو اهل
اسلام كى ممالك كي اطراف بر مسلط هونى لكى هين جسمين اونكي بري
جمعيت پيدا هي كه سات اقليمون كي جكهه بر جاليس اقليمون جارون
ربعون زمين مين بهلي هوي هين بس اس قيامت كي لئي بهي نفخ صور
دركار هي كه صور عبارت عالم مثال سى هي جيسي فتوحات مكيه مين هي
اور نفخ اوسمين عبارت اوسكي تياري سي هي وهي سوره كهف مين
مراد نفخ صور سي اس قيامت كا هي نه قيامت كبري كا صور جيسي متوهم
هي اور يهه قيامت چوتهى هى جسمين شيطان جو عبارت ايسي روح سي

هی جسکا تسلط مادہ سوختہ برہی جس سي وهميات وا کا ذیب پیدا هون
مقابل اوس روح کي جسکو رب کہتي هين هزار سال کي قيد سي خلاص هو پس
تعين هزار سال کي يہہ قيامت هي اور عدم تعين قيامت کبري کي نسبت
هي جوا حاديث مين هي بس باهم دگر منافات نہين اب ديکہو فصل (٢٠)
مکاشفات کو جسمين مسيح کي آمد هوا هي کي زمانه کا وقوع خدا وند جار
خلفا سي هي که اوس زمانه سي هزار سال بعد ياجوج والي روس وماجوج
مين ايسي شوکت لکہي هی جو اهل اسلام کي ممالک کی اطراف پر مسلط
هونی لکي چنانچه فصل بستم مکاشفات مين فرماتی هين پهر ميني ايک
فرشتي کو آسمان سي اترتي ديکہا جسکي هاتهه مين اتهاه کوئي کي (يعني
دوزخ کی) کنجی اور بري زنجير تہي ٢ — اور اوسني اوس اژدهی کو
جو پرانا سانپ هي يعني ابليس اور شيطان کو پکڑا اور هزار برس تک
جکڑ رکہا ٣ — اور اوسکو اوس اتهاه کوئي مين دالا اور اوسي بند
کرديا اور اوسپر مہر کي تاکه وه آ کي لوگون کو دغا ندي جبتک که هزار
برس تمام نہون (يہه هزار سال سبت مقدس نبي اکرم حضور صلي الله عليه
وسلم مقرر هی جيسي آينده خروج دوم ياجوج وماجوج سي
يہه امر ظاهر هي) بعد اوسکي جاهئي که وه تہوري مدت تک چہوتا رهي
٤— پهر ميني تخت ديکہي (يعني جو بيس باد شاهت والي جنکا ذکر ورس ٤
فصل ٤ کتاب هذا مين گذرا هي) اور وسے اونپر بيتہي تہي اور عدالت
انہين ديکئي اور اونکي روحونکو بہي ديکہا جنہون ني يسوع کي گواهی (اسلام
کي بابت جو فصل ٤ کتاب هذا مين دي) اور خدا کي کلام کي
واسطه اپنا سر ديا (يعني قرآن مجيد کي حکم بجا آوري مين) اور جنہون ني نه اوس
درنده جانور (روم اتلي) نه اوسکي مورت کو پوجا اور نه اوسکا
نشان اپني ماتهي اور اپني هاتو نپر قبول کيا تہا وه زنده هوي (يعني ايمان

سي ) او رمسیح کي ( کواهی کی ) ساتهه هزار برس تك باد شاهي كرتي رهي ٥ — اور باقي مر د ي ( يعني کا فر ) جبتك هز ار برس بو ر ي نهو ي نه جئي يهه بهلي قيامت هي ٦ — مبارك و مقد س و ه جو بهلي قيامت مين شر يك هي ا يسو نبر د و سر ي مو تکا ( يعني عذ ا بكا ) کجهـه ا ختيا ر نهين بلكه و ه خـد ا ( يعني مهد ي ) ا و ر مسیح کي ( با ر د گر تشر يف آو ر ي کي ) خبر د ينی و الي هو نگي ٧ — او ر او سكي ساتهه ( يعني مسیح کي کو اهي کي ساتهه جو حضو ر صلي الله عليه و سلم کي بابت د ي هي ) هز ار سال تك باد شاهت کر ينكي اور جب هزا ر سال هو جكينكي شيطا ن ابنی قيد سي جهو تيكا ٨ — اورنكليكا — تا که او ن قو مو ن كو جو ز مين کی جا ر و ن کو نو ن مين هين يعنی جوج ( و الي ر و س ) و ماجوج ( اهل ستهيا ) كو فر يب د ي او ر انهين لر ائي کی لئي جمع کر ي و ي شما ر مين سمند ر کي ر يت کي ما نند هين ٩ — ا و ر و ي ز مين کي و سعت بر جر ه کئي او ر انهو ن نی مقد سو نكي جهاو ني او ر عز يز شهر كو کهير ليا تب آسمان بر سي خد ا کي باس سي آ گ اتر ي او ر او نكو کها گئي ١٠ — ا و ر شيطان جسني انهين فر يب د يا تها آ گ و گندهك کي جيهل مين ڈ الا کيا جهان و ه د رند ه جانو ر ( ر و م ا تـلي ) او ر جهو تها نبي ( د جال ) هي ا و ر و ي ر ا ت د ن ا بد الا باد عذ ا ب مين ر هينكي — آئنده ا س فصل مين قيا مت كبر ي کا بيان هي ※ فصل د و ازد هم ※

سو ر ۂ کهف قر ان مجيد سي ان د و نون قومونكي حا لا ت مخفی نر هی که اهـل مكه ني مد ينه کي يهو د سي با بت حضو ر صلي ا لله عليه و سلم کي د ر يا فت كيا که تم کيا کهتی هو او ر وه ا کثر بنی ليو ي تهي جنكي ها ن بيشين كو ئي کا صيغه جلا آ تا تها تو انهو ن ني بنظر ا سكي که فصل ١٨ سفر مثنی مين مثل مو سي حضور صلي الله عليه و سلم كو لكها هي او ر موسي کي معر فت بهلي اخبار او ر آينده کي د ر يافت هو ي هين اور نبي مكي عليه الصلواة و السلام

كي امت بر هزارسال بعد ياجوج وماجوج سي آفت آني مقرر تهي
جنبر ذوالقرنين كيقباد كورش نى سد بنائي تهي — اور اصحاب كهف كا
قصه سوسال قبل حضور صلي الله عليه وسلم سي گذرا هى اور يهود كي هان
روح كوجوسب عالم كثرت مين اول هي خدا كهتي هين اور خدا آنا يعني
اوسكي خليفه اعظم كا آنا سينا يعني مكه مين اور سيعير مين يعني بصرى
بو تي سيعير كي مقام بر تشريف ليجانا اور صحراي فاران كي شهر تيمه
يعني طيبه مين هجرت فصل ۳۳ سفر مثني مين لكهي هي اسي سي قرآن مين مثلهم
في التوراة كهاهي اور فصل ۳ حبقوق مين بر ده دالنا ابني اوبر
حضور صلي الله عليه وسلم كي نسبت لكها هي تو يهود مكه نى كها كه اونسي
تين سوال كرو — ايك اصحاب كهف سى جو بهلي گذري هين دوسري
ذوالقرنين كي كامو نسي كه اوسنى كيا كيا جسكي سد تو تني اور هزارسال مقدسين
كي بعد آفت آنيكي خبر هي اور تيسري روح موعود سي بس اگر تينونكا
جواب ندين توكيا نبي اعظم الشان مثل موسي هوي وكردو كا جواب
دين اور ايك كا ندين يعني مفصل تو جانو وهى نبي موعود هين
بس روح كا جواب دربرده آيا اور اصحاب كهف وذوالقرنين كي
حالات سي جو اوسني كئى مفصل جواب آيا تو فرمايا كه دريافت كرين
كفار تجهسي ذوالقرنين كي كامون سي فرما جلد برهون اوسكا تمبر ذكر كه
همني قوت دي اوسكو زمين (مقدس) مين اور ديا همني اوسكو هر
شئي كاسامان تووه بيرو هوا سامان كي اور قوم يهود كي سفر مثني موسى
وغيره مين دومرتبه سخت برباد ي لكهي تهي ايك مرتبه بخت نصر سى
جيسي فصل ۲۸ سفر مثني سي ظاهر هي اور بهر اونكي آبادي لكهي تهي
يعني ذوالقرنين سي جيسى فصل ۳۰ سفر مثني مين هي كه اگر توخداكي
آواز بوري دلسي سنيكا يعني احكام ادا كريكا تو تجهبرخدا رحم كريكا

اکر تجہمین سي کوئي آسمان کي اوس کناري بہکایا کیا هوکاتو خدا وند
خدا وهانسي تجهي جمع کریکا اور تجکو زیاده بڑهاویکا جنانجه یهودکي
بهیلي بربادي کاذکر کرکي جو بخت نصر سي هوني والي تهي بشارت
ورس ۳ فصل ۴۳ یشعیا مین ذوالقرنین کورش کي سبب یهود کو
بطور پیشین گوئي هي که مین قدوس تیرا بچانی والا هون میني تیري
فدیه مین مصرکواور تیري بدلي کوش وسبا کودیا ۴ — ازبسکه تومیري
نکاه مین بیش قیمت تها تونی عزت بائي اوراسلئي که میني تجهي پیار کیا
میني تیري بدلي لوگ اور تیري جانکي عوض مین گروهین دین ۵ — تومت
ڈرکه مین تیري ساتهه هون تیري نسل کوپورب سي لي آونکا اور
بچم سي فراهم کرونکا ۶ — مین اتر سي کهونکا که دي ڈال اور دکهن
سی کہ مت رکهه چهوڑ میري بیٹونکو دورسی اور میري بیٹیونکو زمین
کي انتها سي لاونکا اور مصر بیت مقدس کی مغرب مین هي اور حویلابن
کوش اورسبا بن کوش حوالي سودان مین بسی هین جودکن مین هي
اورپورب مین شهر تمسک اوراتر مین شهر توبل هي که کورش نی
فرمایا که ساري قوم یروشلم کوجاوي اورجوباقي رهاهوا ون سب مقامون
مین سي جهان کهیں وه پردیسی هوا هوسواوسي مقام کي لوگ سونی
چاندي سي اورمال وموانثي سي اوسکي مدد کرین اوراوسکي سوا
وي خدا کي گهر کي لئی جویروشلم مین هي اپني جی کي خواهش سي
هدئي گذرانین الحاصل سارے قوم جوبابل مین تهي حسب
فصل وسوم عزیر کي بیت مقدس جروسلم کوگئي اور حسب فصل
۴ عزیري یهود ابن یعقوب وبنیا مین بن یعقوب کي اولادني جوبیت
مقدس مین بهیلي بربادي سي رهتي تهي بخلاف بني اسرائیل دس
قومونکي جودوسري مقام پر بهیلي رهتي تهي بیت مقدس بنانی جاهي تو

دشمنون نی باوجود حکم ذوالقرنین کي بنانی ندي اس سي ظاهر هي که ذوالقرنین بجهم ودکن و بورب وا ترمین بني اسرائیل کو جو براگنده تهي حسب بیشین کوئي یشعیا وغیره کي دوسري ممالك سي جمع کرنی کیا جیسي فرماتا هي ) تا جب وه بهونجا مغرب شمس کو ( یعنی ممالك متدس کي غرب مین جسکو عین شمس کهتي تهي جهان فرعون کي قیامکاه تهی وهان بر دراصل ایک چشمه تها مسمي بعین شمس جسکا باني گرم تها اس مقام سي عین حامیه بهي قرآن مین آیا هي اور جبکه اوسکا باني ایك حوض مین آیا تها جهان اوسمین جنب یا حائض هاته لگاتي وه بودار هوجاتا تها دیکهو حدیقة الاقالیم تاریخ کو تواس واسطه عین حمئه بهی قران مین هی ) بایا ذوالقرنین نی سورج کو ڈوبتا هوا عین حامیه مین ( یعني اوسني بایا نه آنکه کسي مقام خاص زمین مین سورج کي ڈوبنا قرآن مین هي اور مملکت مصر مین کورش ذوالقرنین کہا جاتا زولن انکریز مورخ بهي لکهتا هي ) اور بایا ذوالقرنین ني اوسکي باس ایک قوم کو ( بقول وهب بن منبه تا سك کو ور انبیا کي ذریعه سي جو اوسکي ساته تهي ) فرمایا همني ذوالقرنین یاتو اونکو عذاب دي یا بکر اونمین بهلائي ذوالقرنین نی کہا لیکن وه جوظلم کري ( یعني یهود بر ) بس جلد اوسکو هم عذاب دینگي بهر بهیرا جاوین ابني رب کي طرف تو عذاب دي اوسکو برا عذاب اور لیکن وه جو تابع هو اور کام کري نیك که مان دیوي بس اوسکي لئي نیك جزا هي اور جلد کرین ابني کام سي آساني بهر جلا دوسري راه ( یعني جنوب مین تاحویلا بن کوش بن حام ممالك سودان مین گیا اور وها نسي سبا هوتا هوا شرق کی طرف اوسني راه لي ) یهانتك که بهونجا مطلع شمس کو ( بقول وهب بن منبه تابعي تمسک کو جو سیبیریا ئي روس مین هي ) بایا آفتاب کو طلوع کرتا هوا

ايك قوم بر كه نكيا همني اونكي لئي ( بوجه قلت شجر وحجر كى )سورج سي برده
ويسي هي وهان بهى كيا (جيسي مغرب والونكي ساتهه كيا تها )اوركهيرا هي همني
اوس شي كي ساتهه جو اوسكي باس تهى براه خبر بهر جلا وه راه ( يعني
شمال كي بقول وهب منبه توبل كي جو سيبر يا ي روس مين هى بس شرقي
و جنوبي و شمالي سير ذو القرنين فصل ٨ دانيال كى تمام هوئى اورغربي
شهرسورج تكت تهي جسكاذكروروس ١٩ فصل ١٩ يشعيامين حال ذوالقرنين مين هي
وه جند ان دور تهى اوسكا فصل ٨ مذكور مين ذكرهوا جيسي فصل ٤٣
يشعيا وقران سي ظاهر هي اور شمال سي لوتا) يهانتك كه وه بهونجا ( تاره
كي مملكت تاتاركي باس )دو صدف ( كوه يرال )كو بايا اونكي بري
( جانب بيت مقدس سي ) ايك قوم ( تاتار ) كوكه قريب تهي كه نه سمجهين
قول كو ( يعنى قرب ميد و ترك سي كجهه كجهه سمجه مين اونكي بولي
آتي تهي جيسي لايكا ديبين كي نظرسي ظاهر هي انهون ني كها اى ذو القرنين
ياجوج و ماجوج مفسد هين هماري زمين مين بس آياهم كرين تيرسي لئي
اس بات بر خراج كه توكري هماري اور اونكي درميان مين روك
ذو القرنين نى كها جسمين مجكو ميري رب نى قوت دي هي بهتر هي
بس مدد كرو ميري قوت يعني مزدوري سي كه كرون تمهاري اور
اونكي درميان مين سد لاؤ ميري باس لوهي كى بتري تاجبكه برابر هوي
و سد وصدف مين ( يعني بتهروكاري سي ) فرمايا دهونكو( يعني آك )
اور دالو اوسمين لوها يهان تك جب كيا لوهي كو آك مثال كها لاؤ
ميري بس كه دالون او سبر قطر كداخة بس اوبرسي موقع موقع سر اوسكو
بلاد يا بس نه طاقت ركهتي تهي ياجوج و ماجوج او سبر كه غالب هون اور
نه طاقت ركهتي تهي اوسكي نقب كى كها يه رحمت هي ميري رب كي بس
جب آوي ميري رب كاوعده كريسي اوسكو ريزه ريزه اور هي ميري

رب کا وعده سچا (بس ذوالقرنین یهه کام کرکي مملکت ستهیا یعني مازندران وطبرستان کیلان مین آیا اور وهین بقول مورخین انکریزي مرا بس یاجوج وماجوج اوس سد کو کهودتي تهي اور انشاء الله نکهتي تهي اور قریب تهي که آر بار کرتي مکر کاغد برابر یعني تهوري رهجاتي اور بهر اوبرسی کرکي برابر هوجاتي یهه امر تاوقت روایت حضرت ام المومنین زینب رضی الله عنها وابوهریره سي بهلي تها بهراونکي روایت کي موافق حسب حدیث آر بار هوگئي دیکهو مسلم کو اور باب انذار وخوف مشکوة کو جنانجه ام المومنین رضي الله عنها سي روایت هي که حضور صلي الله علیه وسلم داخل هوي آبکي باس ایک روز خوف کهاتي هوي فرمایا لااله الا الله افسوس هي عرب کی لئي اوس شر سي که نزدیك هوي کهول دیگئي آجکي روز دیوار یاجوج وماجوج الحدیث) اور چهورا همني اونکي بعض کو آجکي روز (یعني هزار هفتم مین) که موج ماري بعض مین اور بهونکا جاوي صور مین هزار هفتم کي بعد بس اونکو هم جمع کرین بري جمعیت سي (جیسي اس عرصه مین مشاهد هي اور سات اقلیمونکي جکه جالیس اقلیمو نمین جارون ربعون مین اس وقت بهلي هوي هین جیسي ارشاد هي اور بري وسعت سي زمیني جهنم کو هم وسیع کرین اونکي کافرونکي لئي جنکي آنکهین بردی مین هین میري یاد داشت سي اور وه ابني درازگوشي سي که بیوقوفونکي نشانی هي نه سن سکین اس مقام سي اونکي درازگوشي سمجهني جاهئي جنانجه خر سي جو درازگوش هوتا هي بي‌عقل کو تشبیه دئي کرتي هین اور جونکه اونمین اس عرصه مین تین دین مروج هین ایک نصارے کا دوسري ملحدین کا تیسري ایمان لانا بهي اونمین شروع هوا هی تو فرماتاهي آیا بس وه لوك جنهون نی کفر کیاهي اونمین سي کمان کرین که بکرین میري بندون کو یعني مسیح ومریم وبولوس کو میری سوا

معبود اور جانین که یهه بهتر هي اور اپني وسعت مملکت کو دلیل حقانیت سمجهین (فرماتا هي هرگز نهین) بتحقیق همنی تیار کیا هي زمیني جهنم کو انکي کافرونکي لئي مهماني (یهه نصاری کا اونکي بیان هوا اور جبکه زمین بنائي تو آدم کي لئي ایک حصه اسمین حسب حدیث مسلم وتورات کي جنت کیا جسمین نیل وفرات ودجله وجیحون هي تو دوسرا جهنم زمیني هي جهنم اخروي کا بیان آکي آتاهي اب دوسري فرقه کا حال بیان کرتا هي جواس عرصه مین بهت کجه هین (هم تمکو خبر دین زیان کار اعمال سي (جو اونمین ملحدین هین) جنکي سعیین حیات دنیا مین ضائع گئین اور وه گمان کرین که هم اجهی بناوین صنعت (سي ریل کا رسے وتار برقي وغیره اور دنیاوی زخارف کو هي ابناد ین وایمان سمجهین اور اس وقت مین بهت سي اون لوگونکي جو اسلام کا دعوي کرتي هین اور في الجمله علوم عقلیه سی بهره رکهتي هین اونکي بهي اونکی قریب قریب خیال هوگئي هین که دنیا اور دنیاوي علوم کو هی مایه سمجه رهي هین اونکو اسلام کا اگر دعوی هي تو وه آیت ۱۲ و ۱۳ فصل ۵ — ایوب و ۹ ورس ۱۴ فصل ۲۹ یشعیا و ورس ۹ فصل ۸ برمیا کی مطابق فصل (اول نامه قرنتیون سي آشنائي پیدا کرین اور بهران اهل صنائع یاجوج و ماجوج کاحال قرآن مجید مین آیت مذکوره و آیت آئنده سي سمجهین جیسي ارشاد هي (یهه وه لوگ هین جنهون نی کفر کیا اپني رب کي آیات اور اوسکي لقا کا بس جاتي رهي اونکي اعمال زمانه مسیح مین بس نه قائم رکهین اونکي لئي بروز قیامت کجه وزن اونکي جزا جهنم هي اوس سبب سي که کفر کیا (یعني مسیح و مریم کو بهلي فریق ني معبود بکرا اور بکرا میری آیات اور میرے رسولونکو ٹهٹها یعني ملحدین ني اب اونکي اهل اسلام کا حال بیان فرماتا هي جنکي لئي مسیح ني بهی وعده

فردوس کی درخت حیات کل بهل کااونسي کتاب مکاشفات مین کیاهي بس
فرماتا هی بتحقیق وه جوایمان لاوین اورکام کرین نیک اونکي لئي جنت
فردوس هي لهمائي همیشه رهني والي اوسمین که درخت حیات اونکو
حاصل هوتاهین اوس سي تبدیل فصل سیزدهم اس رساله
کي مسائل کي فوائد مین مخفي نرهي که ایك اس رساله کي فوائد سي اهل
اسلام کواپني ضعف حالي مین اسلام کي خوبي ظاهر هونی هي تاکه یاجوج
وماجوج کي دنیاوي زخارف برمیلان نکرین جیسي اس وقت مین
اکثر ناواقفین اهل اسلام کواپني دنیا کا هي روناهي دوسری جبکه
اس رساله سي واقف هوکا توروس کی شرارت خوب هي اوسکي دلمین
راسخ هوکي اوراوسکي فتوحات سي دل خوش نکریکا جس سي بدظن
سرکارانکریزي هوجاوي تیسري بعض یاجوج وماجوج کي لئي ایمان
لانا بهی موعود هي توکیا بعید هی که اس رساله سي اسلام کی خوبي
اورناحقیقت نصاري والحاد دریافت کرکي جنکي دلمین انصاف هوکا وه
اسلام لي آوین جوتهي اهل اسلام کواس دنیا مین بهي حضرت مهدي
ومسیح کی سبب امید بنـي رهي جنکا آنا ضروریات اسلامیه سي هي جس
سي بعض اس عرصه کي جدید علوم والي منکر هین اورمهدي ومسیح کا
آنا ایك خیالات سي سمجهتي هین فرصت وقت کمتر هي ورنه ان دونون
قومونکي حالات تاآمد فتح مهدي ومسیح کتاب کلکي پران
هنود سي بهي اسمین درج کئي جاتي تومعتقدین پرانونکوپري هدایت
کي صورت تهي جسمین حضور صلي الله علیه وسلم کو کلکي اوتار کرکي
بارهوین چاند سدي ماه بیساکه مین پیدا ابش شنبل دیب ملك [illegible] مین
لکهي هي اوراوسمین بهت سی خصوصیات حضور صلي الله علیه وسلم
لکهي هین اورمهدي علیه السلام کا ذکر اورمسیح کا بهي اوسمین

هي اور كوكث وو كوك كركي ياجوج و ماجوج كي حالات بهي لكهي
هين علي هذا اهل فارس كي هان بهي هزا رسال بعد اهل اسلام
كي بعد ناحق دين والي قوم كي تصرف كي حالات موجود هين — اس
وقت اسي بر كفايت كيجاتيهي جنكو شوق هووه همارے تفسير غاية
البرهان في تاويل القران كي طرف توجه كرين جوغرائب و نفائس
علوم بر مشتمل هي ❊ فصل جهاردهم ❊ تحقيق اس امر مين كه مهدي
و مسيح عليهما السلام كب آنى والي هين تو هرجند حسب فصل ٢٤ متى كي
مسيح كي آنيكي سنه وروز كي خبر تحقيق نهين ليكن اسقدر ضرور رهي كه
آسمانى بادشاهت اسلاميه كي كمال كمزورى كي وقت مين موعود هي
اور حم عسق مين ان سب واقعات كي سنونكى طرف اشاره هي جو
سورهٔ شورى مين واقعات تا آمد مسيح حسب حديث بيان كئي گئي
هين جنانجه خلافت صديق و فاروق وذي النورين ومرتضي وه بادشاهت
بني اميه و بني عباس وعلويه و آمد و ترك كي سنه تفسير غاية البرهان
في تاويل القرآن مين اس فقير ني لكهيهين اورعين وسين سي اشاره
عيسي مسيح كي طرف هوسكتا هي اورعين وسين كي بسط ترفع ١٣٠٠
هوتي هين اور نزول سورت دوسال قبل از هجرت هي تو اس سال سنه
١٣١٠ هجري مين سورت كي سنه ١٣١٢ هوجكي اورشمسى كرنيمين ان
قمريه كي تيره سواكر بناوين تو هنوز بجيس سال كي كسر هي بس
اوس وقت مين مسيح كي آمد مجكو مظنون هي اوراوس سي سات سال
قبل مهدي كي آمد هوگى

والله اعلم بالصواب سبحان ربك رب العزة عما يصفون و سلام
علي المرسلين والحمد لله رب العلمين

م